
روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات
ماہنامہ
خزینہ روحانیات
لاہور
June'19
جلد نمبر 10
Rs.50
شمارہ نمبر 2
عید مبارک
دائمی محبت کے لیے
مجربات دامانیہ تسخیر ہمزاد
جنات کا سوار ہونا اور دخل کرنا
کامیابی اور خوشی کا واحد فارمولا
نظر بد کے مجرب روحانی علاج
تسخیر خلق اور مقبولیت خاص
نقش مثلث برائے تسخیر خلائق
غربت ختم ہو اور خوش حالی آئے
قرآن سے دکھ درد اور بیماریوں کا علاج
دل کی صحت کیلئے دس بہترین غذائیں
چہل کاف شریف سے فیض اٹھانے والوں کے چند واقعات
بدن مریض میں حاضر جن اور آسیب کو جلانے کا مجرب عمل
darulamal.org/magazines/ruhani
khazinaeruhaniyat
khazina.ruhaniyaat
khazinaruhanyat

# سورۂ اخلاص کے عامل بنیں اور بنائیں

**تعارف:** سورۂ اخلاص بے شمار خصوصیات کی حامل سورت ہے۔ روحانی معالجین و عاملین اور روحانیت سے تعلق رکھنے والے ہر شخص کو اس سورۃ کا عامل لازمی ہونا چاہئے۔ اس سورۃ کا خاص اثر یہ ہے کہ اس کی برکت اور تاثیر سے روحانی معالج و عامل کے دیگر تمام اعمال میں زبردست طاقت، قوت، مضبوطی اور تیزی پیدا ہو جاتی ہے۔ روحانی معالجین و عاملین کے علاوہ ہر شخص کو اس سورت کا عامل ہونا چاہیے۔ کوئی بھی جائز مقصد ایسا نہیں، جو اس کے دائرہ کار میں نہ آتا ہو۔ خواتین کو اس سورت کی عاملہ ضرور بننا چاہیے کیونکہ گھر اور سسرال میں کئی مواقع ایسے آتے ہیں، جس میں اس عمل کو استعمال کیا جاسکتا ہے۔

**کیسے سیکھا جائے:** اس سورت کا عامل بننے کے لیے چلہ کرنا شرط ہے۔ محض اجازت سے یہ عمل مکمل طور پر جاری نہیں ہوتا۔

## عمل کے فائدے درج ذیل ہیں

| | | |
|---|---|---|
| ......روحانیات میں ترقی و عروج حاصل ہو | ......جادو جنات کا علاج اور حفاظت | ......ظالم و کافر کو مغلوب کرنے کا عمل |
| ......کشائش رزق کے لیے مجرب | ......روزگار کے مسائل کا حل | ......جان لیوا بیماریوں کا علاج |
| ......دشمنوں کے مسائل کا حل | ......جائیداد اور مقدمات کے مسائل کا حل | ......تسخیر خلائق میں بہترین |
| ......من پسند شادی | ......شادی کے تمام مسائل کا حل | ......جائز محبت کے لیے مجرب ترین |
| ......زوجین کے مسائل کا حل | ......سسرال کے تمام مسائل کا حل | ......اولاد کی نافرمانی کا حل |
| ......ہر جائز مقصد کا حصول | ......ہر مشکل و پریشانی سے نجات | ......اور بہت کچھ |

**کون عامل بن سکتا ہے:** اس عمل کا ہر کوئی عامل بن سکتا ہے۔ عمر کی کوئی قید نہیں۔ مرد و خواتین...... دونوں عامل بن سکتے ہیں۔

**عمل کی فیس:** فیس کی تفصیل درج ذیل ہے:

◦◦...... پہلے درجے کی کوئی فیس نہیں صرف خزینہ روحانیات کا ممبر ہونا ضروری ہے۔ یہ عمل ہر کوئی کرسکتا ہے۔ اس کا فائدہ اپنی ذات اور صرف اپنے گھر والوں کو پہنچایا جاسکتا ہے۔ خزینہ روحانیات کے آخر میں دیا گیا کوپن پر کرکے روحانی درسگاہ ارسال کریں۔

◦◦...... دوسرے اور تیسرے درجے کی زکوٰۃ کا ہدیہ ایک ہی ہے۔ ہدیہ 4100 روپے

◦◦...... مزید تین درجوں کی زکوٰۃ کا ہدیہ الگ الگ ہے۔ یہ درجے صرف اور صرف عاملین کے لیے ہیں۔ یہ سب بڑی منزلیں ہیں۔

**خاص اجازت:** جو لوگ چلہ کشی نہیں کرسکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ہدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔

**آگے سکھانے کی خاص اجازت:** جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں، وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں۔ پھر "آگے سکھانے کی خاص اجازت" حاصل کرکے سکھائیں۔ بصورتِ دیگر ان کا اپنا عمل بھی ضائع ہوگا اور نقصان کے ذمہ دار بھی خود ہوں گے۔

ruhanidarsgah
0320-7772775
042-35410586

0333-7772775
ruhanidarsgah97
روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com




جلد 10 شوال المکرم ۱۴۴۰ھ / جون 2019ء شمارہ 2




khazinaeruhaniyaat
KhazinaRuhanyat
Khazinaeruhaniyaat
Khazinaeruhaniyaat
khazinaeruhaniyaat@gmail.com




## رقم کی ادائیگی کے طریقے

**1 منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

**2 شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** easypaisa (موبی لنک)، JazzCash (ٹیلی نار)، Omni (یو بی ایل) کے ذریعہ 35202-2610215-1 رقم ارسال کریں اور 0092-343-7772772 پر SMS کریں۔

**3 موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کرواسکتے ہیں۔

0092-343-7772772 Omni - easypaisa

0092-302-8401977 JazzCash

**4 ڈپازٹ:** Allied Bank خزینہ روحانیات کے لئے نمبر 1 میں اور باقی تمام شعبہ جات کے لئے نمبر 2 میں رقم جمع کروائیں۔

1 بنام Khazina-e-Ruhaniyaat برانچ کوڈ (0288) اکاؤنٹ نمبر 0102830736۔

2 بنام Darol-Amal برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0102913466۔

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد 0343-7772772 پر SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔

ادائیگی کی تفصیلات کے لیے: darulamal.org/Payment

سرکولیشن، اشتہارات، شکایات 0322-4773786

**قیمت 80 روپے**

سالانہ ممبرشپ عام ڈاک 650 روپے، رجسٹرڈ ڈاک 1000 روپے

سالانہ ممبرشپ بذریعہ TCS: لاہور کے لیے 1100 روپے

لاہور کے قریبی اضلاع کیلئے: 1350 روپے / لاہور سے دور کے اضلاع کیلئے: 1850 روپے

**نوٹ:** ہر ماہ کی 27,28,29 تاریخ کو رسالہ Post کیا جاتا ہے۔

ممبرشپ بذریعہ Email/Whatsapp: 600 روپے

**نوٹ:** ہر ماہ کی 25 تاریخ کو رسالہ Email کیا جائے گا

دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamalchishtia
darulamalchisht
موبائل: 0343-7772772 0322-7772772
موبائل: 0312-7772772, 0306-7772772 (ufone)
خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور 54570 فون: 042-35410586

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈوکیٹ ہائی کورٹ)



بروز جمعۃ المبارک ادارہ بند رہے گا

خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

## جون 2019ء — شوال المکرم ۱۴۴۰ھ



### روحانی درس گاہ و روحانی علاج گاہ کی شکایات کا ازالہ

کچھ احباب کو روحانی درس گاہ اور روحانی علاج گاہ سے رہنمائی حاصل کرنے میں مشکل پیش آ رہی ہے۔ کچھ شکایت کرتے ہیں کہ رابطہ نہیں ہو پاتا۔ کچھ صحیح رہنمائی نہ کرنے کی شکایت کرتے ہیں۔ کچھ سوال کا جواب بروقت نہ ملنے کی شکایت کرتے ہیں اور کچھ یہ شکایت کرتے ہیں کہ سوال کا جواب ملتا ہی نہیں۔ ان سب شکایات کے ازالے کے لیے انتظامیہ دارالعمل چشتیہ نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ روحانی درس گاہ اور روحانی علاج گاہ کی شکایات کے لیے ایک نیا واٹس ایپ نمبر دیا جائے جس پر شکایت کی آڈیو ارسال کی جائے۔ ان شاء اللہ، بہت جلد جواب دیا جائے گا۔ کال یا sms نہ کیا جائے اور نہ ہی کسی اور شعبے کی اس نمبر پر شکایت کی جائے کیونکہ اس کا کوئی جواب نہیں دیا جائے گا۔ 0309-7772772

## تیری حمد کے علاوہ کوئی مشغلہ نہیں ہے

وَتُعِزُّ مَن تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَن تَشَاءُ

تیرے ہاتھ میں ہے عزت، تیرے ہاتھ میں ذلت
تیرے ہاتھ میں ہے قدرت، تیرے ہاتھ میں ہے قسمت

وَتُعِزُّ مَن تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَن تَشَاءُ

جسے چاہے دے ضلالت، جسے چاہے دے ہدایت
جسے چاہے دے ہلاکت، جسے چاہے دے حفاظت

وَتُعِزُّ مَن تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَن تَشَاءُ

تیری دسترس میں سب ہے، تو ہی سب کا ایک رب ہے
تیری بات ہوتی جب ہے، سبھی خلق با ادب ہے

وَتُعِزُّ مَن تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَن تَشَاءُ

جسے تو رکھے الٰہی! اسے کون پھر چکھے گا
تو ہو ساتھ جس کے، اس کا کوئی کچھ نہ کرسکے گا

وَتُعِزُّ مَن تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَن تَشَاءُ

یہ ہے حمد تیری مولیٰ! کوئی فلسفہ نہیں ہے
تیری حمد کے علاوہ، کوئی مشغلہ نہیں ہے

وَتُعِزُّ مَن تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَن تَشَاءُ

محمد اسامہ سَرسَری

### اہم اعلان

خزینہ روحانیات کی نئی ممبرشپ جولائی 2019 سے اپریل 2020 تک جاری کی جائے گی جس کی رقم عام ڈاک سے 550 روپے، رجسٹرڈ ڈاک سے 850 روپے اور بذریعہ TCS بھی کی جائے گی جس کی ڈیلیوری اگلے دن ہوگی۔ اس کی تفصیل کیلئے کال کیجئے۔

جن ممبران کو عام ڈاک سے رسالہ نہ ملنے کی شکایت رہی ہے ان سے مودبانہ گذارش ہے کہ وہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کی فیس جمع کروائیں۔

رابطہ 0322-4773786

## تکمیلِ ثنا کر دے یہ انساں میں نہیں دم

تکمیلِ ثنا کر دے یہ انساں میں نہیں دم
ذات ایسی، صفات ایسی تری جانِ دو عالم

در زمرۂ خاصانِ خدا سب سے معظم
وہ رحمتِ دارین ہے وہ خیرِ مجسم

وہ منبعِ ہر علم وہ گنجینۂ حکمت
دنیا کا معلّم ہے وہ ہے رب کا معلّم

کیوں کیف نہ ہو کیوں نہ کرے صبح یہ چم چم
وہ عالمِ ظلمات میں آیا تھا سحر دم

ہر قول نبی ﷺ حق ہے کہ فرمودۂ حق ہے
ہر بات دل آویز ہے ہر فیصلہ محکم

انساں ہوں کہ جنات، فرشتے ہوں کہ غلماں
خواہاں ترے دیدار کے اے حسنِ مجسم

بخشی جو کتاب آپ نے قرآنِ مقدس
ہر دکھ کا مداوا ہے ہر اک زخم کا مرہم

آتا ہے وہ جب یاد دل آرائے مدینہ
کافور نہاں خانۂ دل سے ہو ہر اک غم

طائف کا سنا مت مجھے وہ قصۂ خونیں
اے واعظِ لسّان ذرا ہوش ذرا تھم

کس درجہ مقدس ہے نظرؔ والی طیبہ
از عرش سلام آتے ہیں اس ذات پہ پیہم

محمد عبدالحمید صدیقی نظرؔ لکھنوی




قارئین خزینہ روحانیات سب سے پہلے ادارے کے سرپرست حضرت خالد مقبول صاحب دامت برکاتہم کی طرف سے عید مبارک قبول فرمائیں۔ تمام طلباء جو ”درسگاہ روحانی“ سے وابستہ ہیں، تمام محبین، معاونین، اسٹاف کی طرف سے تمام مسلمانوں کو عید مبارک اور عید کی ڈھیروں خوشیاں تا زندگی نصیب ہوں۔ عید کا مطلب خوشی ہے اور یہ خوشی ہمیں رمضان المبارک کو درست طریقے سے گزارنے اور قیمتی بنانے کے عوض نصیب ہوتی ہے۔ اب ہر فرد کو اپنا محاسبہ کرنے کی ضرورت ہے کہ میں نے رمضان میں کرنے کے کام کتنے کیے اور کتنے مواقع اپنی غفلت، سستی اور عدم توجہ سے ہاتھ سے گنوا کر کف دست ملنے پر مجبور ہوا۔ بہرحال ندامت، توبہ، رجوع الی اللہ، انابت مومن کی شان ہے۔ اس کو ہر دم اپنا قیمتی سرمایہ سمجھتے ہوئے بروئے کار لانا ضروری ہے تاکہ امید بندھی رہے اور بندہ مومن اپنی کوشش اور سعی کو کام میں لاتے ہوئے قرب خداوندی کے جام پی کر حضور ﷺ کی سیرت وسنت کے اہتمام کے ساتھ قبر میں آقا کی پہچان، حشر میں شفاعت کا جام پی کر ہمیشہ کے راحت وسکون میں جا بسے۔ بس اس موقع پر صرف اتنا دھیان رکھنا ضروری ہے کہ حقوق اللہ اور حقوق العباد کی کامل ادائیگی ہی ہمیں کامیابی سے ہمکنار کروانے کی واحد کسوٹی اور میرٹ ہے۔ اور میرٹ کے اوپر پورا اترتے ہوئے اللہ کی رحمت کے پورے طلب گار بن کر حاضر ہونا ہی سعادت ابدی کے حصول اور کامیابی کی کلید ہے۔ قرض ہو یا پھر مالی حقوق کی ادائیگی، اخلاق کی درستگی ہو یا پھر مزاج کی خشکی کا خاتمہ، پیسہ کی دوڑ سے اپنے دل کو دور رکھتے ہوئے دنیا کو آخرت اور دین میں کامیابی کی سیڑھی اور زینہ بنانے والے اصل سمجھ دار اور حقیقی کامیابیاں سمیٹنے والے افراد اور اشخاص ہیں۔

ورنہ صرف نماز، صرف روزہ بشکل بھوکا رہنا، صرف اللہ اللہ کی صدا لگا کر اپنے خشک، درشت اور بداخلاق ہو کر اپنے کو منہ پھٹ بنا کر حقوق العباد سے جان نہیں چھڑوائی جاسکتی۔ اس کے لئے ہر وقت اخلاق یعنی زبان کو میٹھا بنا کر وضع داری، رواداری، محبت، بھائی چارہ، ایثار ومحبت کے ساتھ بے لوث ہو کر کسی کی خاطر خدمت حتیٰ کہ پانی کا پیالہ یا گلاس پلا دینا نجات کا ذریعہ بنے گا، ورنہ جانور کو بھوکا پیاسا رکھ کر نماز میں مشغولی پکڑ کا باعث بنتی ہے اور فحش کاموں اور دھندے کے باوجود خلق خدا اور مخلوق خدا کی خدمت بعض دفعہ ذریعہ نجات اور تمام گناہوں کی معافی اور پردہ پوشی کا باعث بن جاتی ہے۔ اس لئے مجھے اور ہم سب دوستوں کو رمضان کے سبق یعنی غم خواری، صلہ رحمی، خیرات وصدقات، کھلانے پلانے، کام آنے، خود بھوکا رہ کر ایثار کرنے، ضرورت مندوں اور محتاجوں کے کام آنے کی عادت کو اپنا کر پوری زندگی اور سارا سال اس پر کاربند رہنے کی تلقین کرتا ہے۔ لہٰذا آیئے عہد کرتے ہیں کہ آئندہ ہمارے زبان وعمل سے کسی بھی مخلوق خدا کو تکلیف نہیں پہنچے گی۔ ہر فرد مرد وعورت کے ساتھ حضور ﷺ کی سیرت واخلاق کے ساتھ پیش آئیں گے۔ اجنبی اور جان پہچان والوں کو سلام میں پہل کریں گے۔ کھانا کھلانے کی کوشش کریں گے۔ راستے میں سے تکلیف دہ چیز کو ڈالنے کی بجائے ہٹانے کا جذبہ پیدا کریں گے۔ زبان اور لہجہ میں مٹھاس پیدا کریں گے۔ مفاد اور مقصد وکام کے بجائے مسلمان کے کام آنے کے جذبات سے لیس ہو کر آگے بڑھیں گے۔ مال ومتاع جس کو دنیا کا عارضی اور معمولی سامان بتایا گیا ہے کو دل میں جگہ دینے سے گریز کرتے ہوئے اس کے ذریعے لوگوں کی حاجتوں، ضرورتوں اور مشکلات کے خاتمے میں خرچ کریں گے ورنہ اپنے لئے تو سہولیات، آسائشیں، راحتیں اور سامان سب خریدتے ہیں۔ حضور ﷺ کے صحابہؓ خصوصاً حضرت عثمانؓ کی زندگی اور دوسروں پر مال خرچ کرتے اور کام آتے گزری ہے۔ ہم بھی اس کے لئے عزم کریں، حوصلہ اور فیصلہ کریں۔

# گناہ کرنا اور عذر پیش کرنا

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نوراللہ مرقدہ

**لوگ گناہ کرتے ہیں اور عذر پیش کرتے ہیں۔ ان ہی عذر اور شبہات کے جواب درج ذیل میں دیے گئے ہیں۔**

## حق تعالیٰ شانہ کے ساتھ حسن ظن کا غرور

ایک دھوکہ یہ ہوتا ہے کہ حدیث میں ہے "اَنَا عِنْدَ ظَنِّ عَبْدِیْ بِیْ" سو ہم کو اپنے رب کے ساتھ حسن ظن ہے، ضرور ہمارے ساتھ حسن معاملہ ہوگا۔ سو خوب یاد رکھنا چاہیے! رجا و حسن ظن کے معنی یہ ہیں کہ اسباب کو اختیار کرکے مسبب کے مرتب ہونے کا اللہ تعالیٰ کے فضل سے منتظر رہے۔ اپنی تقدیر پر وثوق نہ کر بیٹھے۔ اور جب اسباب کو ہی اڑا دیا تو پھر حسن ظن نہیں ہے بلکہ غرور ہے اور دھوکہ ہے۔ اس کی موٹی مثال ہے کہ تخم پاشی کرکے انتظار ہو کہ اب غلہ خدا کے فضل سے پیدا ہوگا، یہ امید ہے۔ اگر تخم پاشی ہی نہ کرے اور اس ہوس میں بیٹھا رہے کہ اب غلہ پیدا ہوگا یہ تو نرا جنون ہے اور دھوکہ ہے۔ جس کا انجام افسوس وحسرت کے سوا کچھ نہیں۔

## بزرگوں سے نسبت کا دھوکہ

ایک دھوکہ یہ ہوتا ہے کہ فلاں بزرگ کی اولاد ہیں یا فلاں بزرگ کے مرید ہیں یا فلاں بزرگ زندہ یا مردہ سے محبت رکھتے ہیں۔ پس خواہ ہم کچھ ہی کریں، اللہ تعالیٰ کے نزدیک مقبول ہیں۔ صاحبو! اگر یہ نسبتیں کافی ہوتیں تو حضور سرور عالم ﷺ اپنی صاحبزادی کو ہرگز نہ فرماتے "یا فاطمہ! انقذی نفسک من النار فانی لا اغنی عنک من اللہ شیئا" یعنی اے فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا! اپنی جان کو جہنم سے بچاؤ کیوں کہ میں اللہ تعالیٰ کے یہاں کچھ کفالت نہیں کرسکتا یعنی جبکہ اپنے پاس سرمایہ ایمان واعمال صالحہ کا نہ ہو، صرف نسبت کافی نہیں ہے۔ ایمان وتقویٰ کے ساتھ اگر نسبت بھی ہو تو سبحان اللہ نور علیٰ نور ہے اور قیامت کے دن فائدہ بخش بھی ہوگی۔ کما قال اللہ تعالیٰ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَاتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّيَّتُهُمْ بِاِيْمَانٍ اَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَمَآ اَلَتْنٰهُمْ مِّنْ عَمَلِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ۔ یعنی اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جو لوگ ایمان لائے اور ان کی پیروی کی ان کی اولاد نے ایمان کے ساتھ، ہم ملحق کردیں گے ان کے ساتھ ان کی اولاد کو اور نہیں کم کریں گے ان کے عمل سے کچھ یعنی آباء کی مقبولیت کی برکت سے اولاد کو بھی اسی درجہ میں پہنچادیں گے اور آباء واجداد کے عمل میں کمی نہیں آئے گی۔

## اللہ تعالیٰ کو ہماری طاعات کی کیا پروا کا عذر

بعض لوگوں کو شبہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو ہماری طاعت کا و اعمال کی کیا پروا ہے۔ صاحبو! یہ سچ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو کسی عمل کی پرواہ نہیں ہے، نہ اس کا کوئی فائدہ مگر کیا آپ کو بھی ان منافع کی پروا نہیں جو اعمال صالحہ پر مرتب ہوتے ہیں اور کیا نیک عمل میں آپ کا بھی فائدہ نہیں۔ خلاصہ یہ کہ عمل تو آپ کے لیے مقرر ہوا ہے نہ کہ اللہ تعالیٰ کے نفع کے لیے۔ سو اللہ تعالیٰ اگرچہ مستغنی ہیں مگر آپ تو مستغنی نہیں۔ اس کی تو بعینہٖ ایسی مثال ہے کہ جیسے کوئی مشفق طبیب کسی مریض پر رحم کرکے کوئی دوا بتلادے اور مریض اپنی جان کا دشمن یہ کہہ کر ٹال دے کہ صاحب دوا پینے سے حکیم صاحب کا کیا فائدہ۔ بھلے مانس، حکیم صاحب کا کیا فائدہ ہوتا، تیرا فائدہ ہے کہ مرض سے صحت ہوگی۔

روحانیات و تصوف

# یہ بت فروش ہے

قیصر احمد بی اے (کراچی)

حضرت تھانوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

"محمود بادشاہ نے جب ہندوستان کو فتح کیا اور سومنات کا مندر توڑا تو تمام بت توڑ ڈالے۔ جو بت سب سے بڑا تھا اس کو بھی توڑنا چاہا۔ پجاریوں نے بہت الحاح وزاری کی اور کہا کہ اس کے برابر ہم سے سونا لے لیا جائے اور اس کو نہ توڑا جائے۔ محمود نے ارکان سے مشورہ کیا۔ سب نے کہا ہم کو فتح ہو چکی۔ اب ایک بت کے چھوڑ دینے اور توڑ دینے سے ہمارا کیا جاتا ہے؟ اس قدر مال ملتا ہے، لشکر اسلام کے کام آئے گا، چھوڑ دینا چاہیے۔ مجلس میں سید سالار مسعود غازی بھی تھے۔ فرمایا یہ بت فروشی ہے۔ اب تک بادشاہ بت شکن مشہور تھا، اب بت فروش کہلائے گا۔ محمود کے دل کو یہ بات لگ گئی مگر گونہ تردد باقی تھا۔ دوپہر کو سویا تو خواب میں دیکھا کہ میدان حشر ہے اور ایک فرشتہ ان کو دوزخ کی طرف یہ کہہ کر کھینچتا ہے کہ یہ بت فروش ہے، دوسرے فرشتے نے کہا کہ نہیں یہ بت شکن ہے، اس کو جنت میں لے جاؤ۔ اتنے میں آنکھ کھل گئی۔" فوراً حکم دیا بت توڑ ڈالا جائے۔ اس کو جو توڑا تمام پیٹ میں جواہرات بھرے ہوئے نکلے، حق تعالیٰ کا شکر ادا کیا کہ بت فروشی سے بھی بچا اور جس مال کی طمع میں بت فروشی اختیار کرتا تھا اس سے زیادہ مال بھی مل گیا۔ یہ جنت اور دوزخ کی طرف کھینچا جانا اس تردد کی صورت دکھائی گئی جو محمود کے قلب میں تھا۔ خیال کرنے کی بات ہے کہ بت کو چھوڑ دینا حقیقت میں بت فروشی نہ تھی۔ لیکن صورۃً بت فروشوں کی مشابہت تھی، جس کا یہ نتیجہ ہوا۔'' ان واقعات میں ان مسلمانوں کیلئے بھی عبرت ہے جو غیر مسلموں بالخصوص انگریز سے مرعوب ومتاثر ہیں اور گفتار و کردار، لباس و پوشاک، شکل وصورت، رہن سہن اور اخلاق وعادات میں چاہتے ہیں کہ بالکل انگریز بن جائیں اور ان مسلمانوں کیلئے بھی جو اطوار وعادات اور رسومات میں غیر مسلموں کی تقلید کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو سمجھ عطا فرمائے۔ آمین

# کند ہم جنس باہم جنس پرواز

قیصر احمد بی اے (کراچی)

جالینوس نے ایک دن اپنے شاگردوں سے کہا کہ مجھے فی الفور دوا لا کر کھلاؤ۔ ایک شاگرد نے کہا حضرت وہ دوا تو جنون (دیوانگی) کیلئے ہے۔ خدا نہ کرے آپ کو اس دوا کی ضرورت پڑے۔ جالینوس نے کہا بھائی مجھ کو یہی دوا راس آئے گی۔ آج میری ملاقات ایک دیوانے سے ہوئی۔ وہ کچھ دیر بڑی خوشدلی سے میری طرف دیکھتا رہا۔ پھر مجھے آنکھ ماری اور میری آستین پھاڑ ڈالی۔ اگر وہ مجھے اپنا ہم جنس نہ پاتا تو میری طرف آتا ہی کیوں؟ جب دو شخصوں میں ربط وضبط ہو تو ضرور ان کے درمیان کوئی قدر مشترک (ایک دوسرے سے ملتی جلتی صفت) موجود ہے۔

کے پرد مرغے بجز با جنس خود — صحبت ناجنس گور ست ولحد

پرندہ اپنی جنس کے سوا کسی اور کے ساتھ بھلا کب اڑتا ہے۔ صحبت ناجنس تو مرنے کے بعد اختیار کی جا سکتی ہے۔

# تصورِ اسمِ ذات

## صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ (حویلیاں)

### تصورِ اسمِ ذات قائم ہونے کی ابتدائی علامات

جس وقت تصورِ اسمِ ذات اللہ صاحبِ تصور کے وجود میں اثر کرنے لگتا ہے۔ تو اول اول طالب کے اندر ایک قسم کی حرارت پیدا ہو جاتی ہے۔ جس سے طالب کو ایسا معلوم ہوتا ہے۔ گویا تپ کی حرارت اور تپش جسم میں پیدا ہو گئی ہے۔ رات کو اُسے نیند نہیں آتی۔ خصوصاً بائیں پہلو پر لیٹنے سے اُسے درد محسوس ہوتا ہے۔ ایسی حالت میں طالب کو گھبرانا نہیں چاہیئے۔ بلکہ یہ ابدی سرمدی صحتِ کلی کے آثار ہیں۔ ایسے وقت میں طالب کے دل میں ترکِ توکل کے خیالات پیدا ہوتے ہیں۔ لوگوں سے وحشت پیدا ہوتی ہے۔ یہ خیال آتا ہے کہ گھر بار چھوڑ بیوی کو طلاق دے کر جنگل کو نکل جائے اور گودڑی پہن کر فقیر بن جائے۔ لیکن خبردار زنہار ایسا کام نہ کرے جب تک اُسے باطن میں صحیح طور پر یا اُسے پیر و مرشد کی طرف سے ایسی باتوں کا اذن اور اَمر نہ ہو۔ پس طالب کو چاہیئے کہ اسمِ ذات اللہ کی حرارت سے جب ایسی حالت پیدا ہو جائے اور وحشت ترک و توکل کے خیالات رُونما ہو جائیں تو اسمِ محمد ﷺ کے تصور یا درود شریف کی کثرت سے اس جلالت اور حرارت کو ٹھنڈا کرے۔ کیونکہ اسمِ محمد ﷺ اسمِ جمالی ہے۔ اس کی ٹھنڈک اور جمالیت سے طالب کے وجود میں صبر، تحمل اور حوصلہ وسیع پیدا ہو جاتا ہے۔ اور اسمِ ذات اللہ کے جلالی بارِ گراں کو ہر طرح برداشت کر لیتا ہے۔ اور بے حوصلہ، بے صبر اور بے قرار نہیں ہوتا۔

### تصورِ اسمِ ذات اللہ کی عملی مشق

اسمِ ذات اللہ کو ماتھے اور دِل پر اسمِ محمد ﷺ کو تفکر کی انگشتِ شہادت سے خیال کے ذریعے اپنے سینے پر بار بار لکھنے کی کوشش کرے۔ اور اگر کسی کا نفس سرکش ہو اور مصیبت سے باز نہ آئے تو اسمِ ذات اللہ کو تصور سے مقامِ ناف پر مرقوم اور تحریر کرے۔ صاحبِ تصور اپنی انگشتِ شہادت کو قلمِ خیال کرے اور اپنے سامنے آفتاب کو بمنزلہ دوات کے خیال کرے۔ اور اپنی انگلی کو آفتاب کی دوات میں ڈال کر اپنے ماتھے پر اسمِ ذات اللہ اس طرح لکھے کہ سر کو ایک بڑی قندیل اور لالٹین خیال کرے۔ اور اس کے اندر بیٹھ کر اپنے سامنے والے شیشے کے رُخ پر اسمِ ذات اللہ تحریر کرے۔ اس سے جذبِ جلالی پیدا ہوگا۔ اور اسمِ محمد ﷺ کو لمبا کر کے سینے پر لکھے۔ اس طرح کہ اسمِ محمد ﷺ کے دونوں میم پستانوں پر آ جائیں۔ اور حرف دال دِل پر آ جائے۔ اس سے جذبِ جمالی حاصل ہوگا۔ اور اسمِ محمد ﷺ کو سفید ماہتابی رنگ سے لکھے۔ یا ان دونوں مذکورہ بالا مقامات یعنی ماتھے اور سینے پر اگر اسمِ ذات اللہ اور اسمِ محمد ﷺ از سرِ نو لکھنے میں دشواری محسوس ہو تو اسمِ ذات اللہ انگشتِ شہادت کی طرح موٹے اور خوشخط سرخ آفتابی رنگ کے حروف میں مرقوم اپنے ماتھے یا دِل پر لکھا ہوا خیال کرے۔ اور خود اُسے اپنی شہادت کی انگلی سے ٹریس کرتا جائے۔ یعنی انگلی اس پر قلم کی طرح اپنے خیال اور تصور میں پھیرتا جائے۔ اور اس کے اوپر انگشتِ شہادت پھیرنے کی کوشش کرے۔ بعض کو اس دوسری صورت میں آسانی ہوتی ہے۔ اور ساتھ ہی دِل سے پاس انفاس جاری رکھے۔ یعنی سانس اندر کو جائے تو ساتھ دِل میں لفظ اللہ کہے اور جب سانس باہر کو نکلے تو دِل میں خیال سے لفظ ھُو کہے۔ اور جب اسمِ محمد ﷺ کی مشق کرے تو سانس جاتے وقت محمد رسول اللہ کہے اور سانس باہر آتے وقت ﷺ خیال سے دِل میں کہے۔ اس طرح بار بار مشق کرنے سے اسمِ ذات اللہ اور اسمِ محمد ﷺ طالب کے اندر متجلی ہو جائے گا۔ اور اگر طالب شیخ کامل (پیر و مرشد) رکھتا ہے تو یوں خیال کرے کہ میرے سر اور سینے اور دِل کے اندر پیر و مرشد بیٹھا ہوا، اسمِ ذات اللہ اور اسمِ محمد ﷺ لکھ رہا ہے۔ اس سے اور بھی زیادہ آسانی ہوتی ہے۔ اور ساتھ ساتھ پاس انفاس بھی جاری رکھے۔ اس طرح طالب بہت جلدی کامیاب ہو جاتا ہے۔ جس وقت طالب کے تصور اور تفکر اور پیر و مرشد کی توجہ اور تصرف اور طالب کی کوشش اور پیر و مرشد کی کشش اسمِ ذات اللہ اور اسمِ محمد

ﷺ پر مرکوز اور متحد ہوجاتی ہے۔تو اس سے یا تو نور اور برق جلال پیدا ہوکر طالب کو باطن میں غرق اور بے خود کردیتی ہے۔اس وقت باطنی واردات خواب یا مراقبے میں یاد نہیں رہتیں۔اور اگر اُسے جذب جمالی کی بجلی نے کھینچ لیا ہے۔تو اُس کو باطنی واردات خواب یا مراقبے میں یاد رہتی ہے۔اور طالب مجلسِ محمدی ﷺ میں یا مجلسِ انبیاء واولیاء میں حاضر ہوجاتا ہے۔یا ذکر نفسی، قلبی، رُوحی، سری وغیرہ جاری ہوجاتے ہیں۔یا اللہ تعالیٰ کی تجلیاتِ ذاتی، صفاتی یا افعالی صاحب تصور پر وارد ہوجاتی ہیں۔یا طالب کو سیر مقامات علوی یا سفلی حاصل ہوجاتا ہے۔

اگر نقش اسم ذات اللہ اور اسم محمد ﷺ بسبب کثرت ہجوم وساوسِ شیطانی وظلماتِ نفسانی دل پر قائم نہ ہوں تو طالب کو چاہیئے کہ مشق وجودیہ شروع کرے۔تاکہ تمام وجود اسم ذات اللہ سے منقش ہوکر پاک اور مزکی ہو جائے۔اور حضور سرور کائنات ﷺ اور مشاہدہ ذات حق کے قابل ہوجائے۔ ''اسم اللہ پاک چیز ہے۔وہ پاک جگہ میں قیام اور استقرار پکڑتا ہے۔'' شغل تصور اسم ذات اللہ کے لیے وقت کا تعین نہیں ہے جس وقت چاہو کیا جا سکتا ہے۔

صاحب تصور کو چاہیئے کہ دماغ میں نقش اسم ذات اللہ تصور اور تفکر سے مرقوم کرتے وقت دماغ کو ایک مربع قندیل یا لالٹین کی طرح خیال کرے کہ گویا اس کے چاروں طرف اور اوپر کے شیشے ظلمت کے سیاہ دُھویں سے آلودہ ہیں۔اور صاحب تصور اندر بیٹھ کر سامنے والے شیشے پر شہادت کی انگلی سے نقش اسم ذات اللہ یوں بنا رہا ہے کہ اُس کی انگلی کی تحریر سے سیاہی دُور ہوتی جارہی ہے۔اور اسم ذات اللہ تاباں اور نمایاں ہورہا ہے۔اسی طرح یہی تحریر دائیں، بائیں پیچھے اور اوپر والے شیشے پر کرے۔اسی طرح دماغ نور اسم ذات اللہ سے منور ہوجاتا ہے۔

یاد رہے کہ مبتدی کو آنکھوں میں تصور اسم ذات اللہ کی مشق کرتے وقت حیرانی ہوتی ہے کہ آنکھوں میں اسم اللہ کیوں کر مرقوم ہو۔اس کا طریقہ یہ ہے کہ اپنی آنکھوں کو عینک کے دوگول شیشوں کی طرح خیال کرکے اندر کی طرف سے ان پر اسم ذات اللہ نقش اور مرقوم کرے۔اور علیٰ ھذا القیاس بدن کے ہر عضو اور خانے پر اندر کی طرف سے اسم ذات اللہ فکر اور خیال کے قلم سے تحریر کرے۔نیز یاد رہے کہ دماغ میں اسم ذات اللہ مرقوم کرنے کے پانچ مقام ہیں۔ماتھے پر، ہر دو آنکھوں پر، دونوں کانوں پر، ناک پر، زبان پر، اسم ذات اللہ تصور سے مرقوم کرے۔اور دل پر اسم ذات اللہ تحریر کرنے کا یہ طریق ہے کہ دل کو لیمپ کی چمنی کی طرح اپنے بائیں پہلو پر لٹکا ہوا خیال کرے اور اس کی سطح پر اسم ذات اللہ اور اسم محمد ﷺ خیال اور فکر سے تحریر کرے۔

اگر کسی طالب کی طبیعت کند اور غبی ہو اور اسم ذات اللہ کا تصور اس سے نہ بن سکے تو مقابلہ کے لیے ایک اسم ذات اللہ خوشخط تاباں شیشے یا کاغذ پر لکھا ہوا سامنے رکھے۔اور تصور کیا کرے۔اسی طرح بار بار کرنے سے نقش اسم اللہ قائم ہوجاتا ہے۔اگر اس سے زیادہ آسانی مطلوب ہو تو سلیٹ پر موٹی پنسل یا چاک کے ذریعے رات کو یا دن کو فرصت کے وقت بار بار اسم اللہ لکھے۔کم از کم روزانہ 66 مرتبہ لکھے۔اس طرح بھی تصور اسم ذات اللہ جلدی آجاتا ہے۔رات کو یا دن کو سونے سے پہلے ضرور تصور اسم ذات اللہ کی مشق کرے یا نقش اسم ذات اللہ کاغذ یا شیشے پر خوشخط لکھا ہوا، اپنے سامنے رکھ کر سوتے وقت اُس کی طرف دیکھے۔اور بار بار اُسے اندر جمانے کی کوشش کرے اور اس حالت میں سوجائے۔ایسا کرنے سے خواب میں بھی اسم اللہ متجلی اور مرقوم ہوتا ہے۔

اسم ذات اللہ کے صحیح طور پر تصور کے ذریعے نقش اور مرقوم ہونے کی علامت یہ ہے۔کہ اسم ذات اللہ مرقوم ہوکر آفتاب کی طرح تجلی مارتا ہے۔اور صاحب تصور کو فوراً استغراق اور محویت حاصل ہوجاتی ہے۔اور دل، رُوح یا سر کا لطیفہ ذکر اللہ یا ذکر کلمہ طیب سے گویا ہوجاتا ہے۔اور طالب کو اس استغراق کے اندر کوئی نہ کوئی مشاہدہ اور مکاشفہ حاصل ہوجاتا ہے۔

تصور کے فوائد یہ ہیں کہ یہ ایک نہایت پوشیدہ، بے ریا، بے رجعت اور زود اثر طریقہ ذکر ہے۔اس میں نہ کسی وقت یا جگہ معین کی ضرورت ہے۔نہ اس میں وضو یا پاک کپڑوں یا پاک جگہ وغیرہ کی پابندی ہے۔اور نہ اس میں ذکر کی خاص گنتی اور شمار وغیرہ کی حاجت ہے۔اور اس (بقیہ ص 11)

# عید کی خوشی کے موقع پر پرنٹڈ روحانی کتب پر 30% سے 70% ڈسکاؤنٹ

**سٹاک محدود ہے**

| کتاب کا نام | مصنف | عام قیمت | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|
| بریلوی علمائے کرام کی رواداریاں | حکیم محمد طارق مجذوبی | 250 | 125 |
| مجموعہ وظائف | مولانا ارسلان بن اختر | | 200net |
| لطف اللطیف | مولانا محمد مسعود ازہر | 220 | 110 |
| اللہ حاجت روا | قاری گلزار احمد مدنی | 350 | 193 |
| اسلامی وظائف | حافظ ندیم ظہیر | 300 | 150 |
| اسم اعظم | خواجہ شمس الدین عظیمی | 200 | 134 |
| خصوصیات اسماء حسنیٰ | مولانا ہارون معاویہ | 570 | 285 |
| گنجینۂ عملیات طلسمی | سید فضل حسین | 160 | 80 |
| آسیبی سکول | مریم فاطمہ | 300 | 150 |
| قرآن سے شفا کیسے | امام جلال الدین | 70 | 50 |
| جادو، علم نجوم، پامسٹری اور جنات کی حقیقت | پروفیسر عبداللہ شاہین | 100 | 50 |
| علم الاعداد کے کرشمے | صوفی ندیم محمدی | 100 | 45 |
| علم النجوم کے کرشمے | صوفی ندیم محمدی | 100 | 45 |
| علم الجفر کے کرشمے | صوفی ندیم محمدی | 100 | 45 |
| جعلی عاملوں اور جادوگروں کے پرفریب ہتھکنڈے | محمد انور بن اختر | 465 | 230 |
| مثالی ماں | مکتبہ نفسیات کراچی | 80 | 50 |
| روزانہ کی نفلی نمازیں | امیر علی خان | 120 | 54 |
| کنز الحسین | سید غلام حسین رمال | 160 | 72 |
| دوران سال 12 ماہ کی نفلی عبادات مسنونہ | امیر علی خان | 120 | 54 |
| سگریٹ پینا چھوڑیئے | مکتبہ نفسیات کراچی | 40 | 25 |
| امتحان میں کامیابی حاصل کیجئے | مکتبہ نفسیات کراچی | 40 | 25 |
| دست شناسی کے نئے رخ | مکتبہ نفسیات کراچی | 60 | 36 |
| علاج قرآنی | سعید بن علی | 160 | 80 |
| مجموعہ وظائف مع یازدہ سورہ | مولانا نذیر احمد | 150 | 75 |
| مسائل اور حل | مکتبہ نفسیات کراچی | 60 | 36 |
| برجوں کا انسائیکلوپیڈیا | ابن حق | 90 | 40 |
| علم نجوم سیکھیے | ڈاکٹر حشمت جاہ | 75 | 38 |
| برجوں کی طاقت | نوید اختر | 80 | 40 |
| انبیاء کرام کے عملیات | سعیدائے شیخ | 50 | 25 |
| خواب اور ان کی تعبیریں | سید حبیب احمد ہاشمی | 120 | 60 |
| حل المشکلات | مولانا منیر احمد نیازی | 40 | 20 |
| حاجات اور عملیات | صغیرہ بانو شیریں | 40 | 20 |
| خوابوں کے اسرار | مکتبہ نفسیات کراچی | 35 | 22 |
| الحزب اعظم | ملا علی قاری | 180 | 81 |
| روحانی طب | ڈاکٹر سید امجد علی جعفری | 120 | 60 |
| احساس کمتری | مکتبہ نفسیات کراچی | 50 | 30 |
| ٹیلی پیتھی کی جدید تحقیقات | مکتبہ نفسیات کراچی | 60 | 36 |
| کراٹے | مکتبہ نفسیات کراچی | 80 | 48 |
| ازدواجی نفسیات | مکتبہ نفسیات کراچی | 80 | 48 |
| عورتوں کی نفسیات | مکتبہ نفسیات کراچی | 80 | 48 |
| بیماریوں کا نبوی علاج | الشیخ ابو رفعہ | 282 | 141 |
| صدقہ کی برکات | الشیخ عبدالرحمن مدنی | 140 | 70 |
| فضائل درود و سلام | مولانا سید حسین | 90 | 45 |
| اذکار مسنونہ | حافظ ابن قیم | 70 | 40 |
| دعاؤں سے آپ کی مشکلات کا حل | مولانا اعجاز احمد سنگھانوی | 35 | 21 |
| مناجات مقبول مترجم | مولانا اشرف علی تھانوی | 250 | 115 |
| مستند مجموعہ وظائف | مولانا شفیق احمد بستوی | 150 | 82 |
| اسماء النبی ﷺ | | | 50 net |
| عملیات غفرانی | مولوی محمود الحسن | 100 | 55 |
| دیوبندی علمائے کرام کی رواداریاں | حکیم طارق محمود چغتائی | 500 | 250 |
| مجرب حل المشکلات | محمد الیاس عادل | 250 | 138 |
| اسرار الطلسمات | پنڈت گردھاری لعل | 250 | 150 |

مکتبۃ العارف دار العمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif@gmail.com

0323-4487877
042-35410586




0332-4487877 +maktabatulaarif

علمائے کرام اور مفتیان عظام کیلئے مفت خدمات goo.gl/xJ9AKu

# فجر اور مغرب کی فرض نماز کے بعد پڑھی جانے والی دو دعائیں

حضرت مولانا مفتی محمود دامت برکاتہم

## جہنم سے چھٹکارے کی دعا

فجر اور مغرب کی نماز کے بعد یہ دعا سات مرتبہ مانگیں:

اَللّٰهُمَّ اَجِرْنِيْ مِنَ النَّارِ

**فضیلت:** حضرت حارثؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے میرے کان میں یہ بات ارشاد فرمائی کہ جب تو مغرب کی نماز سے فارغ ہو جائے تو سات مرتبہ یہ دعا مانگا کر، اگر تو نے یہ دعا مانگ لی اور اسی رات تیرا انتقال ہو گیا تو تیرے لیے آگ سے چھٹکارا لکھا جائے گا اور جب تو فجر کی نماز پڑھ لے تب بھی یہ دعا مانگا کر، اگر اسی دن تیرا انتقال ہوا تو تیرے لیے جہنم سے چھٹکارا لکھا جائے گا۔ (ابوداؤد ۲/۲۹۲، طبرانی کبیر ۱۹/۴۳۳)

## فجر اور مغرب کی فرض نماز کے بعد پڑھنے کا وظیفہ

(دس مرتبہ)

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

حدیث شریف میں ہے جو شخص فجر کی نماز کے بعد اپنی جگہ سے اٹھنے سے پہلے کسی سے بات کیے بغیر نماز ہی کی حالت میں بیٹھ کر (یعنی قعدہ کی ہیئت پر) یہ کلمات دس مرتبہ کہے تو اس کے لیے ہر ہر کلمہ کے بدلہ میں:

(۱) دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔

(۲) دس گناہ معاف ہوتے ہیں۔

(۳) دس درجے (جنت میں) بلند ہوتے ہیں۔

(۴) وہ پورا دن ناپسندیدہ چیز اور ہر آفت اور شیطان کی شرارت سے محفوظ رہتا ہے۔

(۵) اور اس دن میں گناہوں سے محفوظ رہے گا مگر یہ کہ اللہ کے ساتھ شرک کرے۔ (ترمذی: ۲/۱۸۵، عمل الیوم واللیۃ ص: ۳۵۳ مکتبۂ حسینیہ، گوجرانوالہ)

**نوٹ:** ایک روایت میں دس غلام آزاد کرنے کا ثواب بھی آیا ہے اور اس دن میں یہ کلمات، پڑھنے والے کے لیے تسبیح یعنی دعا کرتے رہیں گے۔ (مجمع الزوائد ۱۰/۱۰۹، ۱۱۰)

## بقیہ: تصور اسمِ ذات

کے بغیر باطنی لطائف کا کھلنا محال اور ناممکن ہے اور روحانی منازل طالب بغیر تصور کے ہرگز طے نہیں کرسکتا۔ اسلام، ایمان، ایقان، عرفان، قرب، مشاہدہ، وصل، فنا اور بقا کی جو باطنی منازل اور مدارج ہیں۔ ان سب کے اصول پر اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ ان کی غرض و غایت انسان کی توجہ، تصور، تفکر اور تصرف کو ایک مرکز اور ایک نکتے پر لانا ہے۔

# درود شریف کے ذریعے مسائل کا روحانی حل

ادارہ

## حاکم مہربان ہو

اگر کوئی شخص اس درود پاک کو ایک سو (100) مرتبہ پڑھ کر کسی کام کے لئے کسی حاکم کے پاس جائے گا تو وہ مہربان ہوجائے گا۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَ بَرَكَاتِكَ وَ رَحْمَتَكَ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَ اِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ وَ خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ اِمَامِ الْخَيْرِ وَ قَائِدِ الْخَيْرِ وَرَسُوْلِ الرَّحْمَةِ۔

(خزینہ درود شریف ص 254)

## ناجائز مقدمہ سے نجات

ناجائز مقدمات سے نجات کیلئے اس درود شریف کو صبح نماز کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھیں اور اسی طرح نماز عشاء کے بعد بھی ان شاء اللہ مشکل سے مشکل مقدمہ آپ کے حق میں ہوگا۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اِنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## دینی و دنیاوی کامیابی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ بِعَدَدِ مَا فِيْ جَمِيْعِ الْقُرْاٰنِ حَرْفًا حَرْفًا وَّبِعَدَدِ كُلِّ حَرْفٍ اَلْفًا اَلْفًا۔

تین مرتبہ صبح وشام یہ درود قرآنی پڑھنے سے زبردست دینی ودنیاوی کامیابی ملتی ہے۔

## روحانی ترقی کے لیے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِيْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّ نَفَسٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ۔

اس درود شریف کا کثرت سے ورد کرنے والا بہت جلد روحانی ترقی حاصل کرے گا اور غیب سے اصلاح ہوگی۔

## برائے استخارہ

اگر کسی کو سوال کا جواب معلوم کرنا ہو تو اسے چاہئے کہ جمعہ کو نصف شب کے وقت اٹھ کر وضو کرے، دو رکعت نماز ادا کرے۔ بعد نماز ایک سو پچاس (150) بار درودِ ابراہیمی پڑھے۔ پھر وہیں سو جائے۔ اس طرح اسے خواب میں اس کے سوال کا جواب مل جائے گا۔ اس عمل کو ایک ہفتے جاری رکھے۔

## مقدمہ میں کامیابی

جائز انصاف کے حصول کے لئے اور مقدمہ میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے فجر کی نماز کے بعد سو ایک بار درودِ ابراہیمی پڑھیں۔ اور پھر تاریخ پر جائیں اور عدالت کی طرف جاتے ہوئے دل میں درودِ ابراہیمی کا ورد کرتے رہیں اور جج کے سامنے پیش ہونے پر بھی دل میں درودِ ابراہیمی کا وظیفہ جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ، انصاف کے حصول میں کامیابی ہوگی اور فیصلہ حسب منشاء ہوگا۔ درودِ ابراہیمی پڑھتے رہنے سے جج کی طرف سے بے انصافی اور غلط فیصلہ دئے جانے کا خدشہ بھی جاتا رہے گا۔

## دینی اور دنیاوی آفات سے حفاظت

اَللّٰهُمَّ صَلِّ صَلٰوةً كَامِلَةً وَسَلِّمْ سَلَامًا تَامًّا عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ الَّذِيْ تَنْحَلُّ بِهِ الْعُقَدُ تَنْفَرِجُ بِهِ الْكُرَبُ وَتُقْضٰى بِهِ الْحَوَائِجُ وَ تُنَالُ بِهِ الرَّغَائِبُ وَحُسْنُ الْخَوَاتِمِ وَ يُسْتَسْقَى الْغَمَامُ بِوَجْهِهِ الْكَرِيْمِ وَ عَلٰى اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ فِيْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّ نَفَسٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ۔

بعد نماز عشاء، درود ناریہ اکتالیس (۴۱) بار روزانہ پڑھنے والا نہ صرف دینی اور دنیاوی آفات سے محفوظ رہتا ہے، بلکہ حضور ﷺ کے دیدار سے بھی مشرف ہوتا ہے۔

# امام غزالی رحمہ اللہ کے دشمن سے متعلق مجرب اعمال

حجۃ الاسلام امام ابو حامد محمد الغزالی رحمہ اللہ

## جاہل دشمن اور غصے کو دور کرنے کے لیے

یہ آیتیں سکون تیزی نفس وغضب اور سلطان جابر و دشمن جاہل کے لیے ہیں۔ شب جمعہ میں بعد نماز عشاء کاغذ پر لکھ کر باندھ لے اور صبح کو ان لوگوں کے پاس جاوے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ان کے شر سے محفوظ رہے گا۔

الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ فِي السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ وَالْكٰظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ ۭ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً اَوْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَھُمْ ذَكَرُوا اللّٰهَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِھِمْ ۠ وَمَنْ يَّغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اللّٰهُ ڞ وَلَمْ يُصِرُّوْا عَلٰي مَا فَعَلُوْا وَھُمْ يَعْلَمُوْنَ ۝ اُولٰۗىِٕكَ جَزَاۗؤُھُمْ مَّغْفِرَةٌ مِّنْ رَّبِّھِمْ وَجَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْھَا ۭ وَنِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِيْنَ ۝ (آل عمران:۱۳۴-۱۳۶)

## دشمن پر غلبہ کے لیے

دشمن پر بحث میں غالب آنے کے واسطے اتوار کے روز روزہ رکھے اور ایک چمڑے کے ٹکڑے پر لکھ کر باندھ لے اور دولہا دلہن گلاب و زعفران سے لکھ کر اپنے عمامہ یا پیشانی پر باندھ لے یا لکھ کر پانی پی لیوے تو وجاہت زیادہ ہو۔

يٰٓاَيُّھَا النَّاسُ قَدْ جَاۗءَكُمْ بُرْهَانٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكُمْ نُوْرًا مُّبِيْنًا ۝ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَاعْتَصَمُوْا بِهٖ فَسَيُدْخِلُھُمْ فِيْ رَحْمَةٍ مِّنْهُ وَفَضْلٍ ۙ وَّيَهْدِيْهِمْ اِلَيْهِ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ۝ (النساء:۱۷۴-۱۷۵)

## ظالم دشمن کی قید کو طویل کرنے کیلئے

جس شخص کا ظالم دشمن قید میں ہو اور اس کی قید کی معیاد بڑھانا منظور ہو تو سرخ رنگ کے بزقالہ کی جھلی پر لکھے اور اس شخص کا نام مع اس کی والدہ کے لکھے اور قید خانہ کے دروازہ میں دفن کرے، قید دراز ہو جائے گی۔

قَالَ ادْخُلُوْا فِيْٓ اُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِكُمْ مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ فِي النَّارِ ۭ كُلَّمَا دَخَلَتْ اُمَّةٌ لَّعَنَتْ اُخْتَهَا ۭ حَتّٰى اِذَا ادَّارَكُوْا فِيْهَا جَمِيْعًا ۙ قَالَتْ اُخْرٰىهُمْ لِاُوْلٰىهُمْ رَبَّنَا هٰٓؤُلَاۗءِ اَضَلُّوْنَا فَاٰتِهِمْ عَذَابًا ضِعْفًا مِّنَ النَّارِ ڛ قَالَ لِكُلٍّ ضِعْفٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَعْلَمُوْنَ (سورۃ الاعراف:۳۸)

## دشمن کی ہلاکت کیلئے

جو شخص اپنے دشمن کو ہلاک کرنا چاہے تو مہینہ کی اٹھائیس تاریخ کو روزہ رکھے اور اگر اتفاق سے ہفتہ کا دن پڑ جاوے تو بہت خوب ہے پھر جو کی روٹی پر افطار کرے پھر آدھی رات کے وقت اٹھ کر جنگل میں جا کر کندر اور سندروس کی دھونی سلگا کر یہ دونوں آیتیں سات مرتبہ پڑھے اور اس کی ہلاکت کیلئے بددعا کرے مگر حد شرعی سے تجاوز نہ کرے یعنی جس قدر نقصان پہنچانا اس کو شرعاً جائز ہو اس سے زائد بددعا نہ کرے، ان شاء اللہ تعالیٰ ذلیل وخوار ہوگا۔

لِلَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا لِرَبِّهِمُ الْحُسْنٰى ڼ وَالَّذِيْنَ لَمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَهٗ لَوْ اَنَّ لَهُمْ مَّا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا وَّمِثْلَهٗ مَعَهٗ لَافْتَدَوْا بِهٖ ۭ اُولٰۗىِٕكَ لَهُمْ سُوْۗءُ الْحِسَابِ ڏ وَمَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۭ وَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝ (الرعد:۱۸)

الَّذِيْنَ يُوْفُوْنَ بِعَهْدِ اللّٰهِ وَلَا يَنْقُضُوْنَ الْمِيْثَاقَ ۝ وَالَّذِيْنَ يَصِلُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ وَيَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ وَيَخَافُوْنَ سُوْۗءَ الْحِسَابِ ۝ (الرعد:۲۰-۲۱)

نوٹ: دشمن کے نقصان کے لیے کسی طرح کا عمل کرنے سے قبل کسی مستند مفتی صاحب سے مشورہ لازمی کریں۔ خ

# علم الجفر کے موضوع پر کتب کا عظیم ذخیرہ

اسٹاک محدود ہے

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| مفتاح الجفر | غلام حسین جفار | 250 |
| علم جفر | آغا اشرف | 180 |
| علم الجفر کے کرشمے | صوفی ندیم محمدی | 100 |
| علم جفر | شوکت علی شاکر | 200 |
| انکشافات جفر | حکیم سرفراز احمد زاہد | 400 |
| ارواح الجفر (حصہ اول ۔ دوم) | سید انتظار حسین شاہ زنجانی | 300-400 |
| تجلیات جفر | بابر سلطان قادری | 600 |
| خزینہ جفر | لیاقت اللہ قریشی | 450 |
| فانوس الجفر | خالد خان خلجی | 250 |
| مصباح الجفر | سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 450 |
| رحیم الجفر (حصہ اول) | عامل پروفیسر عبدالرحیم رند | 400 |
| رحیم الجفر (حصہ دوئم) | عامل پروفیسر عبدالرحیم رند | 400 |
| رحیم الجفر (حصہ سوئم) | عامل پروفیسر عبدالرحیم رند | 400 |
| رموز الجفر | کاش البرنی | 425 |
| اسرار الجفر (نسخہ نادر و نایاب ذخیرہ علم الجفر) | سید غلام حسین شاہ گیلانی | 250 |
| انتخاب الجفر (اسرار نادری) | میر محمد قادری سروری | 500 |
| اسرار ارسطو جاہی (فارسی) | صفدر علی خان | 450 |
| اسرار الجفر مع انوار القمر | محمد عبداللہ لکھنوی | 480 |
| اسرار جفر | سید ابوالحسن | 500 |
| الاوفاق (عربی) | امام غزالی | 300 |
| الکواکب الدریۃ فی اصول علم الجفریہ (عربی) | سلیم حقی الواعظ موصلی | 300 |
| آفتاب النجوم (بزبان سندھی) | مولوی محمد ابراہیم خلیل | 450 |
| الجفر الاحمر | راجہ فیصل حمید | 510 |
| جفر الجامع و النور اللامع (فارسی) طبع قدیم بمبئی | | 450 |
| جفر الجامع خافیہ | (شاہ گیلانی) | 300 |
| جفر الامام | (شاہ گیلانی) | 300 |
| حقائق الیقین "علم جفر" (فارسی) | حضرت ابو یزید بسطامی | 450 |
| جفر بدوح بلن | (شاہ گیلانی) | 300 |
| حل المشکلات (فارسی) | (حکیم طلسم ہندی) | 450 |
| حکیم غیب دان عرف جفر کی کان | سید برکت علی شاہ مرحوم | 850 |
| رموز جفر | سید مصطفیٰ حسین جفار | 550 |
| زبدۃ الالواح (فارسی) | | 450 |
| سرغیب (مستحصلہ ابوطالبی) | حکیم شاہ گیلانی | 350 |
| عملیات نادر ہمعہ طلسم ہندی | | 380 |
| عملیات و جفریات (حصہ اول) | الحاج محمد حسین الہاشمی | 600 |
| عملیات و جفریات (حصہ دوم) | الحاج محمد حسین الہاشمی | 510 |
| عملیات و جفریات (حصہ سوم) | الحاج محمد حسین الہاشمی | 450 |
| قسمت کی کنجی | | 450 |
| کلید جفر (اعجاز زاہدی) | (قاضی زاہد حسین عامل) | 640 |
| کتاب الجفر فارسی (مطبوعہ مصر کا عکس) | | 300 |
| کتاب المدخل فی علم الجفر (عربی) | الامام جعفر بن محمد الصادقؑ | 350 |
| مجموعہ عملیات نادرہ مصور | | 350 |
| مفتاح الجفر | سید رضی حسین جونپوری | 450 |
| مفتاح الجفر (لکھنو) | سید محمد حسن پانی پتی | 480 |
| مفتاح الجفر (جدید) | مولانا محمد رمضان بابا فریدی | 400 |
| محبوب الطالبین | پنڈت گروہاری لال | 350 |
| مفتاح الرموز و اسرار الکنوز فی علم الجفر (فارسی) | جابر ابن حیانؒ اندلسی | 450 |
| مفتاح الرموز و اسرار الکنوز فی علم الجفر | جابر ابن حیانؒ اندلسی | 300 |
| معراج العملیات الجفر | راجہ فیصل حمید | 640 |
| نکات جفر | علامہ شاہ گیلانی | 450 |
| نوادرات الجفر (مکمل) | | 850 |
| علم جفر نمبر | مولانا حسن الہاشمی | 550 |
| مفتاح الجفر | حکیم عبدالرحمان امرتسری | 480 |
| مفتاح المشکلات (فارسی) | | 400 |
| مجموعہ طلسم سکندر ذوالقرنین (فارسی) | | 500 |

# نظرِ بد کے مجرب روحانی علاج

مرتب: مولانا قاری ممتاز (رکن روحانی علاج گاہ)

## بچوں کو نظرِ بد اور ہر بیماری سے حفاظت کیلئے

یہ دعا لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں۔

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۔ اَعُوۡذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّةِ مِنۡ شَرِّ كُلِّ شَيۡطَانٍ وَّ هَامَّةٍ وَّ كُلِّ عَيۡنٍ لَامَّةٍ تَحَصَّنۡتُ بِحِصۡنِ اَلۡفِ اَلۡفِ لَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الۡعَلِيِّ الۡعَظِيۡمِ۔

## نظرِ بد کی تشخیص و علاج

یہ عمل بھی نظرِ بد کے واسطے چلتا ہوا ہے کہ ایک پاک دھاگہ تین ہاتھ لمبا لے کر مریض کے پاس شب کو رکھے جو نظر زدہ ہو۔ پھر فجر کے وقت بِسۡمِ اللهِ وَ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ کو تین بار اور سورۂ فاتحہ کو تین بار پڑھے۔ پھر عَزَمۡتُ عَلَيۡكَ اَيَّتُهَا الۡعَيۡنُ الَّتِيۡ فِيۡ فُلَانِ ابۡنِ فُلَانٍ بِحَقِّ اَشۡرَاهِيًا يَوَاهِيًا اَذُوۡنَيۡنَا اَصۡبَاتُ اِلٰى شَدَّاىٍ عَزَمۡتُ عَلَيۡكَ اَيَّتُهَا الۡعَيۡنُ الَّتِيۡ فِيۡ فُلَانِ ابۡنِ فُلَانَةٍ بِحَقِّ شَهۡتُ بُهۡتُ اَشۡهَتُ يَاتَنۡطَاعُ النَّجَا بِالَّذِيۡ لَا يَقۡوٰى عَلَيۡهِ اَرۡضٌ وَّلَا سَمَآءٌ اُخۡرُجِيۡ يَانَفۡسَ السُّوۡءِ مِنۡ فُلَانِ ابۡنِ فُلَانَةٍ كَمَا اَخۡرَجَ يُوۡسُفَ مِنَ الۡمَضِيۡقِ وَجُعِلَ لِمُوۡسٰى فِي الۡبَحۡرِ طَرِيۡقٌ وَّاِلَّا فَاَنۡتِ بَرِيۡئَةٌ مِنَ اللهِ تَعَالٰى وَاللهُ تَعَالٰى بَرِيۡءٌ مِنۡكِ اُخۡرُجِيۡ يَانَفۡسَ السُّوۡءِ مِنۡ فُلَانِ ابۡنِ فُلَانَةٍ بِاَلۡفِ اَلۡفِ قُلۡ هُوَ اللهُ اَحَدٌ اَللهُ الصَّمَدُ لَمۡ يَلِدۡ وَلَمۡ يُوۡلَدۡ وَلَمۡ يَكُنۡ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ اُخۡرُجِيۡ يَانَفۡسُ السُّوۡءِ بِاَلۡفِ اَلۡفِ لَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الۡعَلِيِّ الۡعَظِيۡمِ ۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الۡقُرۡاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحۡمَةٌ لِّلۡمُؤۡمِنِيۡنَ لَوۡ اَنۡزَلۡنَا هٰذَا الۡقُرۡاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيۡتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنۡ خَشۡيَةِ اللهِ فَاللهُ خَيۡرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرۡحَمُ الرّٰحِمِيۡنَ حَسۡبُنَا اللهُ وَنِعۡمَ الۡوَكِيۡلُ وَلَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الۡعَلِيِّ الۡعَظِيۡمِ وَصَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيۡرِ خَلۡقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ وَسَلَّمَ۔

اور بجائے فلاں ابن فلاں کے اس کا اور اس کی ماں کا نام لے۔ پھر اس دھاگہ کو دوسری دفع ناپے۔ اگر تین ہاتھ سے بڑھ جائے یا کم ہو جائے تو اس مریض کو نظرِ بد کا اثر ضرور ہے۔ تو اس عمل کو اسی طرح تین روز برابر کرے۔ ان شاء اللہ العزیز، نظرِ بد کا اثر ضرور دور ہو جائے گا۔

## دفع نظر

وَمَا لَنَاۤ اَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى اللّٰهِ وَقَدۡ هَدٰٮنَا سُبُلَنَا ؕ وَلَنَصۡبِرَنَّ عَلٰى مَاۤ اٰذَيۡتُمُوۡنَا ؕ وَعَلَى اللّٰهِ فَلۡيَتَوَكَّلِ الۡمُتَوَكِّلُوۡنَ ۝ (ابراھیم ۱۲)

جس کو نظر ہو، اس کو لکھ کر تعویذ بنا کر باندھ دے۔ ان شاء اللہ، اچھا ہو جائے گا۔

## نظرِ بد کے لئے

دو تین ہلدی کی گرہ پر تین تین مرتبہ یہ کلمہ پڑھ کر پھونکیں اور پھر آگ میں ڈال کر اس کی دھونی اس شخص کو دیں، جسے نظرِ بد لگ گئی ہو۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اچھا ہو جائے۔ اَلۡاِسۡلَامُ حَقٌّ وَّالۡكُفۡرُ بَاطِلٌ

## بد نظر کے لئے

جس کسی کو نظر لگ گئی ہو تو اس کو چاہئے کہ اس تعویذ کو لکھ کر موم جامہ کر کے مرد یا بچہ اپنے دائیں بازو پر باندھے اور عورت اور لڑکی اپنے بائیں بازو پر باندھے اور گلے میں بھی ڈالا جا سکتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۹۰۶ | ۷۹۰۹ | ۷۹۱۲ | ۷۸۹۹ |
| ۷۹۱۱ | ۷۹۰۰ | ۷۹۰۵ | ۷۹۱۰ |
| ۷۹۰۱ | ۷۹۱۴ | ۷۹۰۷ | ۷۹۰۴ |
| ۷۹۰۸ | ۷۹۰۳ | ۷۹۰۲ | ۷۹۱۳ |

نوٹ: نظرِ بد کے علاج میں نظرِ بد کی تشخیص پر بہت توجہ دیں۔

# دائمی محبت کے لئے

## صرف جائز اور حلال مقصد کے لئے

سید ضیاء نقوی

قارئین! السلام علیکم! میری ہمیشہ یہی کوشش رہی ہے کہ جس طرح عاملین بہترین روحانی فارمولے پیش کر رہے ہیں۔ میں بھی اعلیٰ معیار کے اعمال ونقوش قارئین کی نذر کروں۔ مزید برآں یہ کہ زمانہ سلف کے نامور عاملین ومحققین کی بہترین تصانیف مجربہ سے تقاضائے حاجات، عوام کی ضروریات کے مطابق کوئی چیز پیش کروں۔ لہٰذا دنیائے عملیات کے تاجدار معروف زمانہ قدیم وحال، عملیات ونقوش واسرار اسماء الحسنیٰ، علم جفر ونجوم کے مخفی رموز ونکات کے ماہر عالم شیخ ابوالعباس احمد بن علی بونیؒ کی سینکڑوں سال پیشتر تصنیف کا یہ نقش وعمل قرآنی آیت (وَهُوَ الَّذِيْٓ اَنْشَاَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ فَمُسْتَقَرٌّ وَّمُسْتَوْدَعٌ ۭ قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّفْقَهُوْنَ) نہایت موثر لاجواب اور میرا آزمودہ ہے۔ اگر صحیح قاعدہ اور شرائط وہدایات کے مطابق بنا کر استعمال کیا جائے تو اس کے مؤثر ہونے میں کوئی شک نہیں۔

طریقہ: نام طالب ومطلوب مع والدہ کو بسط حرفی کر کے ایک سطر میں لکھ لیں اور آیت مذکورہ کے حروف الگ الگ ایک سطر میں لکھ لیں۔ اب ان دونوں سطور کو امتزاج دیں۔

مثلاً طالب حسن بن زرقا

مطلوب پشمینہ بنت سفینہ کو بسط حرفی کیا

ح س ن زرق اپ ش م ی ن ہ س ف ی ن ہ

اور آیت مقدسہ کے حروف

ھ وال ذی ان ش اک م م ن ن ف س واح دۃ ف م س ت ق روم س ت ود ع ق دف ص ل ن اال ای ات ل ق وم ی ف ق ہ ون

امتزاج ح ھ س ون ازل رذق ی اا پ ن ش ش م ای ک ن م ہ م س ن ف ن ی ف ن س ہ و د

اب جو حروف آیت کے بچ گئے ہیں تو دوبارہ سطر اول سے حروف لے کر امتزاج کا عمل مکمل کریں یا فالتو حروف کو امتزاج شدہ سطر کے آخر پر لکھ دیں اور اس امتزاج شدہ سطر کے جملہ حروف نقش کے گرد اگر دلکھ دیں اور نقش کو معطر کر کے چاندی کے تعویذ میں بند کر کے پاس رکھیں اور آیت مندرجہ بالا کو روزانہ صبح اور نماز عشاء کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ مطلوب کا تصور کر کے پڑھا کریں۔ درود شریف اول وآخر پانچ پانچ مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ جلد مقصد حاصل ہوگا۔

## شرائط اور ہدایات

(۱) نقش نویس نے حروف تہجی کی زکوۃ صغیر ادا کی ہوئی ہو۔

(۲) صرف جائز اور حلال کام کے لئے اجازت ہے۔

(۳) رجال الغیب کا خاص خیال رکھیں کہ نقش لکھتے وقت وہ سامنے نہ ہوں۔

(۴) اگر شرف زہرہ میسر ہو تو لوح چاندی پر کندہ کر کے پاس رکھنا زوداثر اور سونے پر قوی الاثر ہے۔

نقش کو باوضو خالص مشک وزعفران، آب گلاب اور سرکنڈے کے قلم نو سے لکھیں۔ زہرہ ومشتری کے قران جو کہ محبت کے لئے تیر بہدف ہے یا تثلیث رتسدیس زہرہ مشتری یا قمر وزہرہ میں لکھیں اور متعلقہ ستارہ کا بخور کریں۔ اگر یہ وقت دور ہو تو عروج ماہ بروز جمعرات یا جمعہ ساعت مشتری وزہرہ میں لکھیں۔



# قرآن سے دکھ، درد اور بیماریوں کا علاج

قیصر احمد (بی اے۔ کراچی)

## بلڈ پریشر کا علاج

چار عدد کڑھی پتے ایک کپ پانی میں رات بھر بھیگا رہنے دیجئے، صبح نہار منہ چار پتوں میں سے دو عدد پتے چبا کر کھالیں اور اوپر سے وہی پانی پی لیجئے۔ بقیہ دو پتے سالن وغیرہ میں استعمال کرلیجئے۔ ان شاء اللہ صرف ایک ہفتہ میں بلڈ پریشر نارمل ہوجائے گا۔ الحمد للہ اس علاج سے بلڈ پریشر کے مریض مکمل صحت یاب ہوجاتے ہیں۔

## روزانہ پتے کھایئے اور خود کو کینسر سے بچایئے

ایک جدید تحقیق کے مطابق روزانہ مناسب مقدار میں پتے کھانے سے پھیپھڑوں اور دیگر کسی قسم کے کینسر کا خطرہ کم ہوجاتا ہے۔ کینسر پر کام کرنے والی ایک "امریکی ایسوسی ایشن" کے تحت کی جانے والی تحقیق کے مطابق پتے میں وٹامن E کی ایک خاص قسم ہوتی ہے جس کے ذریعے پھیپھڑوں سمیت کئی اقسام کے کینسر کے خلاف مضبوط مدافعتی نظام حاصل کیا جاسکتا ہے۔

## گنج دور کرنے کا عمل

زیتون کے تیل میں پیاز کا پانی، شہد ایک چمچ اور پسی ہوئی دار چینی آدھا چمچ ملا کر گنج پر لگایئے۔ کچھ عرصہ مسلسل استعمال کرنے سے ان شاء اللہ نئے بال نکلنا شروع ہوجائیں گے۔ (مجرب المجرب است)

## مرگی کے تین روحانی علاج

۱۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ 66 بار روزانہ پڑھ کر مرگی کے مریض پر دم کیجئے۔ ان شاء اللہ فائدہ ہوگا۔ علیحدہ ازیں بخار، نزلہ، زکام، کھانسی ہر قسم کے درد اور آنکھوں کی بیماریوں کیلئے بھی یہ روحانی علاج مفید ہے۔

۲۔ یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ 40 بار ایک سانس میں پڑھ کر جسے مرگی کا دورہ پڑے اس کے کان میں دم کیجئے، ان شاء اللہ فوراً مریض ہوش میں آئے گا۔

۳۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ سورۃ الشمس پڑھ کر مرگی والے کے کان میں دم کرنا بہت ہی مفید ہے۔

## کان کے درد کا روحانی علاج

یَا سَمِیْعُ 21 مرتبہ (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) پڑھ کر مریض کے دونوں کانوں میں پھونک مار دیجئے۔ ان شاء اللہ کان کے درد سے چند روز میں چھٹکارا مل جائے گا۔

## نزلہ زکام کا روحانی علاج

ہر بار بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ سورۃ الفاتحہ تین بار (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) پڑھ کر تین روز تک روزانہ مریض پر دم کیجئے۔ ان شاء اللہ نزلہ زکام سے نجات حاصل ہوگی۔

## دل کے سوراخ کا روحانی علاج

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ 75 بار پڑھ کر دل میں سوراخ والے حصہ پر دم کیجئے اور گھبراہٹ، دل اور سینے کے تمام مریضوں کے سینے پر دم کرنا بفضلہ تعالیٰ نہایت ہی مفید ہے۔

## دل کی دھڑکن بڑھ جانے کا روحانی علاج

سورۂ یٰسین کی یہ آیت سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ 101 بار، اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھ کر کسی کھانے یا پینے کی چیز پر دم کر کے کھایا پی لیجئے، ان شاء اللہ شفاء کامل ملے گی۔

(مدت علاج: تا حصول شفاء)

## نظر اور درد کا روحانی علاج

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ 786 بار کاغذ پر لکھ کر یا لکھوا کر تعویذ کی طرح لپیٹ کر پلاسٹک کوٹنگ کر کے رنگزین یا کپڑے وغیرہ میں سی کر بازو میں باندھ لیں یا

گلے میں پہن لیجئے۔ ان شاء اللہ نظر بد کا اثر ختم ہو جائے گا۔ جس کے ہاتھ پاؤں میں درد ہو اس کیلئے بھی یہ تعویذ مفید ہے۔

## فالج لقوہ کے دو روحانی علاج

۱۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ گیارہ بار نئی رکابی (پلیٹ) پر لکھ کر پینے سے ان شاء اللہ عزوجل لقوہ سے نجات ملے گی۔

۲۔ یَا اللّٰہُ سو بار (۱۰۰) بار سوتے وقت پڑھنے سے ان شاء اللہ شیاطین کی شرارت نیز فالج اور لقوے کی آفت سے حفاظت رہے گی۔

## لقوے کا دیسی علاج

مغز، ریٹھا حسب ضرورت پنسار کی دکان سے لے کر کوٹ کر اس میں خالص شہد ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنا لیجئے۔ ایک ایک گولی صبح و شام نیم گرم دودھ کی چائے کے ساتھ استعمال کیجئے۔ چند دن یا چند ہفتے کے استعمال سے ان شاء اللہ کامل شفاء نصیب ہوگی۔

## نیند نہ آنے کے دو روحانی علاج

۱۔ جس کو درد وغیرہ کے سبب نیند نہ آتی ہو تو اس کو چاہیے کہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کو کثرت سے پڑھے، اس کو ان شاء اللہ نیند آجائے گی۔ نیز اللہ رب العزت کی رحمت سے مریض جلد صحت یاب ہو جائے گا۔

۲۔ اگر نیند نہ آتی ہو تو لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ گیارہ بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کیجئے، ان شاء اللہ نیند آجائے گی۔

## پتے اور مثانے کی پتھری کا روحانی علاج

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ 46 بار سادہ کاغذ پر لکھ کر پانی میں دھو کر پینے سے پتے اور مثانے کی پتھری ان شاء اللہ ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائے گی۔

(مدت علاج تا حصول شفاء)

## ناف اترنے کا روحانی علاج

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ کاغذ پر باوضو لکھ کر ناف پر اس طرح باندھے کہ ناف کے نیچے نہ جائے، ان شاء اللہ جلد شفاء ہوگی۔

## مرگی کے دورے کا روحانی علاج

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ الٓمٓصٓ ۔ طٰسٓمٓ ۔ کٓھٰیٰعٓصٓ ۔ یٰسٓ ۔ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ حٰمٓ عٓسٓقٓ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ باوضو تین بار پڑھ کر مریض پر دم کر دیجئے۔ ان شاء اللہ عزوجل مرگی کا دورہ ختم ہو جائے گا۔

## دست آنا

اگر کسی شخص کو دست آتے ہوں اور کسی بھی دوا سے نہ رکتے ہوں تو یہ روحانی علاج آزمائیں۔ ان شاء اللہ دست کچھ ہی گھنٹوں میں بند ہو جائیں گے۔ سورۂ قدر ۱۴ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں۔ ان شاء اللہ دستوں سے نجات ہوگی۔

## موذی امراض سے حفاظت کا روحانی نسخہ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ 76 بار کاغذ پر لکھ کر آب زم زم سے دھو کر پینے والا ان شاء اللہ موذی امراض سے ہمیشہ محفوظ رہے گا۔

## کمر کے درد کا روحانی علاج

فجر کی سنتوں اور فرض کے درمیان ہر بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ 41 بار سورۃ الفاتحہ پڑھئے، ان شاء اللہ کمر کا درد ختم ہو جائے گا۔

## آنکھوں کے امراض کے 3 روحانی علاج

یَا شَکُوْرُ یَا بَصِیْرُ اگر آنکھوں میں روشنی کم ہو گئی ہو تو ۴۱ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے آنکھوں پر یہ پانی ملیے۔

نظر کمزور ہو جائے یا چلی جائے تو "یارحمن یارحیم یا اللہ یاسلام" 41 بار اول و آخر (ایک ایک بار درود شریف) پڑھ کر دونوں ہاتھوں میں پانی لے کر دم کر کے منہ پر ڈالے اور آنکھوں پر بھی ملے۔ ان شاء اللہ فائدہ ہوگا۔

(بقیہ ص 31)

# لاجواب روحانی عطریات

## (1) عطر حفاظت
قیمت: 150 روپے

قرآنی آیات، اسماء الحسنیٰ، درود شریف اور عاملین کے مخصوص اعمال کا دم شدہ خاص حفاظت کا عطر، جس کو استعمال کرنے سے درج ذیل سے حفاظت ہوگی (ان شاء اللہ تعالیٰ) ◦ جنات ◦ جادو ◦ شیاطین ◦ آسیب ◦ جادوگر ◦ نظربد ◦ حاسدوں کے شر ◦ بم بلاسٹ ◦ قتل وغارت ◦ اغوا ◦ ڈکیتی سے حفاظت کیلئے خاص تحفہ ہے۔ اس عطر پر عاملین نے دم کیا ہے، عوام یا مدرسہ کے بچوں سے دم نہیں کرایا گیا۔

## (2) عطر تسخیر
قیمت: 200 روپے

شائقین تسخیرات کیلئے یہ خبر یقیناً باعث مسرت ہوگی کہ ان کی آرزوئے دیرینہ کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے میں ہماری کوششیں بارآور ہوئیں اور روحانی دکان دارالعمل چشتیہ کی جانب سے "عطر تسخیر" تیار کرنے کا مرحلہ مکمل ہوا۔ ایسے افراد جو کسی بھی وجہ سے محفل کی جان بنتے ہوں اور بار بار تنزلی کا شکار ہوجاتے ہوں، وہ اس خاص دم شدہ عطر سے تالیف قلوب، سنگدل محبوب کی تسخیر، گوں کی توجہ اپنی جانب مبذول کرنا، من پسند رشتے کا حصول، زوجین میں الفت، محبت وکشش پیدا کرنا، رجوع خلقت وغیرہ بآسانی کرسکتے ہیں۔

## (3) عطرِ حاضری
قیمت: 200 روپے

جنات وآسیب کے متاثرہ ایسے مریض، جن کے اندر یہ مخلوق حاضر ہوتی ہو، ان کو حاضر کرنے کے لئے خاص دم کیا ہوا عطر ہے۔ تھوڑا سا عطر مریض کی انگلی پر لگا کر اس کے ناک کے سوراخوں پر مل دیں۔ ان شاء اللہ، بہت جلد تنگ کرنے والی مخلوق مریض کے اندر حاضر ہوجائے گی۔ عامل تنگ کرنے والے جنات و آسیب کو حاضر کرنے کے لئے جو عمل کرنا چاہے، وہ کرتا رہے۔ یہ عطر، جنات و آسیب کو مریض کے جسم میں حاضر کرنے کے لئے بہت معاون ثابت ہوگا۔

# روحانی علاج کے لئے دم شدہ اشیاء
## برائے روحانی مریض ومعالجین

**روحانی نمک نمبر 1** — قیمت: 60 روپے

روحانی نمک کے استعمال سے جسم میں موجود جادو یا جنات کے اثرات ختم ہو جاتے ہیں۔ ان اثرات سے پیدا شدہ بیماریاں ٹھیک ہونا شروع ہوجاتی ہیں۔

**روحانی نمک نمبر 2: برائے پیٹ درد** — قیمت: 60 روپے

اس نمک کے استعمال سے اچانک ہونے والا پیٹ درد کا مرض ختم ہوجاتا ہے۔ اس نمک کے استعمال سے بچوں کے پیٹ درد کی شکایات ختم ہوجاتی ہے۔

**روحانی چینی** — قیمت: 100 روپے

روحانی چینی بیماریوں کے اس دور میں ایک خاص الخاص روحانی شفائی تحفہ ہے۔ روحانی چینی جادو/ جنات سے بطور حفاظت بھی استعمال کی جاسکتی ہے۔

**روحانی آبِ شفاء** — قیمت: 100 روپے

لاعلاج اور جان لیوا امراض میں مبتلا مریضوں کیلئے نوید شفاء۔

**روحانی پھکی** — قیمت: 30 روپے

ایک خاص پھکی جس پر قرآنی آیات کا دم کیا ہوا ہے۔ جو درج ذیل امراض کے علاج میں مفید ہے۔ پیٹ درد، گیس، بدہضمی، قبض، بھوک کی کمی، متلی وغیرہ۔

**روحانی عرق گلاب** — قیمت: 220 روپے 750ml

جادو، جنات اور نظر بد کی وجہ سے رہنے والا سر درد ہمیشہ کے لئے ختم کرتا ہے۔ جادو جنات کی تمام علامات میں زبردست فائدہ دیتا ہے۔

**روحانی شہد** — قیمت: 500 گرام: 500 روپے

جملہ جناتی وشیطانی اثرات سے حفاظت اور لاجواب طاقت کا خزانہ اور روحانی شفاء کی نوید بھی۔

# شرفِ قمر کے اعمال

## اراکین روحانی علاج گاہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 27-6-19<br>22:20 | 28-6-19<br>00:15 |

### بیوی خوش گفتار ہوجائے

اگر کسی شخص کی بیوی بہت زیادہ زبان دراز ہو، شوہر کا جینا حرام کر رکھا ہو، ہر وقت لڑتی رہتی ہو، شوہر سمیت سسرال والے اس سے تنگ ہوں تو ایسی بیوی کی زبان کی اصلاح کے لیے سورۂ زخرف لکھ کر اور بارش کے پانی سے یا پھر سات مسجدوں کے پانی سے دھو کر اس زبان دراز عورت کو پلائے۔ ان شاء اللہ، وہ خوش گفتار ہوجائے گی۔

سورۂ زخرف کو زعفرانی سیاہی سے لکھیں اور اعراب نہ لگائیں۔ باوضو ہو کر ہر کوئی اس عمل کو لکھ سکتا ہے۔ اگر خود نہ لکھ سکیں تو قریبی کسی قاری صاحب سے لکھوالیں۔ جو نہ لکھوا سکیں، وہ اس خاص وقت سے قبل ادارے سے رابطہ کریں۔ رابطہ نمبر 0334-4312272

### نقش برائے خیر و برکت تجارت

یہ نقش زعفرانی سیاہی سے زیادہ تعداد میں لکھ کر رکھ لیں۔ بوقت ضرورت سائل کو مال تجارت میں رکھنے کے لیے دیں۔ روپیہ پیسہ والی صندوقچی میں رکھ دے۔ مال تجارت بہت نفع سے فروخت ہوگا اور صندوقچی روپے پیسے سے بھری رہے گی۔

۷۸۶

| یاغنی | یاحق | یامغنی |
|---|---|---|
| یااللہ | یاوکیل | یاعزیز |
| یارحمٰن | یارحیم | یاسبحان |

# قمر در عقرب کے اعمال

## اراکین روحانی علاج گاہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 13-6-19<br>9:02 | 15-6-19<br>14:02 |

### زبان بندی

دشمنوں اور حاسدوں کی زبان بندی کے لئے اس نقش کو لکھ کر کسی بھاری پتھر کے نیچے دبا دیں۔ ان شاء اللہ دشمنوں اور حاسدوں کی زبان بند ہو جائے گی۔ عاملین اس وقت سے فائدہ اٹھائیں اور زیادہ سے زیادہ نقش لکھ کر رکھ لیں۔

۷۸۶

| ۳۳۳۲ | ۳۳۳۸ | ۳۳۳۰ |
|---|---|---|
| ۳۳۳۱ | ۳۳۳۳ | ۳۳۳۶ |
| ۳۳۳۷ | ۳۳۲۹ | ۳۳۳۴ |

برائے زبان بندی فلاں ابن فلاں فی حق فلاں ابن فلاں

### دشمن کو دشمنی سے روکنا

لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓى اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ اِنَّا جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ

دو تعویذ کالی سیاہی سے سفید کاغذ پر لکھیں۔ تعویذ کے نیچے اس شخص کا نام معہ والدہ لکھیں جو دشمنی کر رہا ہے اور اس کو روکنا مطلوب ہے۔ پھر دونوں تعویذ پر کالا کپڑا چڑھا کر کالے دھاگے سے پلیٹ دیں۔ ایک تعویذ کو کم از کم دس کلو وزن کے نیچے رکھیں اور دوسرا پرانی قبر میں دفن کر دیں۔

# نظراتِ سیارگان کے اعمال

## اراکین روحانی علاج گاہ

### ظالم کی عہدے کی تنزلی

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| شمس مقابلہ مشتری | 09-06-19<br>22:20 | 10-06-19<br>20:28 | 11-06-19<br>18:37 |

اگر کوئی ظالم عہدے کا ناجائز فائدہ اٹھاتا ہو اور اس کے ماتحت عملہ بہت پریشان ہو اور یہ چاہتے ہوں کہ اس کی عہدے سے تنزلی ہوجائے تو یہ عمل شب منگل کو کیا جائے۔ کھلے آسمان کے نیچے ستاروں کے سائے میں عمل کرنے کے لئے بیٹھ جائے۔ لیکن پہلے سے ہی انار کی تین لکڑیاں لے۔ تو تینوں لکڑیوں کو کھڑا کر کے سہ پایہ بنالے۔ پھر انار کی لکڑی کی قلم اور زعفران مہیا کرلے۔ بخور کے لئے صندل اور لوبان اور تھوڑے سے کوئلے انار کی لکڑی کے لئے رکھ لے۔ اب دشمن کا بالکل صحیح وسالم تصور رکھے۔ اور انار کی بنائی ہوئی لکڑی کے قلم سے نقش تحریر کرلے اور لکڑیوں کی بنائی ہوئی چوکی پر بخور کو جلائے۔ اب نقش کو تمام شرطوں سے لکھتے ہوئے لپیٹ کر تعویذ بنالے پھر سرخ رنگ کے دھاگے سے اس پائیہ میں لٹکا دے۔ اب بخور کا دھواں اس طرح سے کرے کہ نقش کو چھوتا رہے۔

ان شاء اللہ جلد ہی ظالم اپنے عہدے سے تنزلی کی طرف جائے گا۔ کوئی بھی ایسا واقعہ ہوجائے گا جو اس کی تنزلی کی وجہ بنے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| ۷۶۶ | ۷۷۳ | ۷۶۸ |
| ۷۷۱ | ۷۶۹ | ۷۶۷ |
| ۷۷۰ | ۷۶۵ | ۷۷۲ |

بصورت فلاں بن فلاں ذئب بغشز
طیش العجل الساعۃ الوحا

### املاک کی تباہی کے لیے

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| عطارد مقابلہ زحل | 16-06-19<br>02:40 | 16-06-19<br>19:01 | 17-06-19<br>12:23 |

اگر اہل فسق کی املاک کو تباہ کرنا ہو اور اس کی شرعاً اجازت بھی ہو تو پرانے مقبرہ کی خاک لے اور اس کا ایک ڈھیلا بنائے۔ ایک طرف شَاهَتِ الْوُجُوْهُ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا ۔ اور دوسری طرف وَلَوْ نَشَاءُ لَطَمَسْنَا عَلٰى اَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ وَلَوْ نَشَاءُ لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا وَّلَا يَرْجِعُوْنَ لکھے۔ اور پھر اس جگہ پر ڈال دے، جس کو تباہ کرنا مقصود ہو۔ ان شاء اللہ، جلد تباہ و برباد ہو جائے گی۔ اس عمل کو زحل کی ساعت میں تیار کرنا ہے۔

### دشمن کی تباہی کے لیے

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| عطارد قران مریخ | 17-06-19<br>07:17 | 18-06-19<br>21:05 | 20-06-19<br>16:36 |

اس نقش کو پرانی قبر میں دفن کردیں تو اعداء روسیاہ تباہ ہوجائیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد |
| هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد |
| احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم |
| الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن |
| الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له |
| لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفوا |
| يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفوا | احد |

لوح زہرہ نورانی

# تسخیرِ خلق اور مقبولیت خاص

سید انور فراز (کراچی)

سیارہ زہرہ عشق ومحبت، حسن وخوبصورتی اور دوستی وتعلقات کا ستارہ کہلاتا ہے، یہ مالی اُمور پر بھی اثر انداز ہے، آمدن میں اضافے اور انعامی اسکیموں میں زہرہ کے کردار کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا کیوں کہ دائرۂ بروج میں زہرہ دوسرے گھر یعنی خانۂ مال کا حاکم ہے اور دائرۂ بروج کے ساتویں گھر برج میزان پر بھی اس کی حکمرانی ہے، ساتواں گھر انسانی زندگی میں تعلقات پر زور دیتا ہے لہٰذا ہر قسم کی پارٹنر شپ خواہ کاروباری ہو یا ازدواجی، ساتویں گھر کے زیر اثر ہے۔

کسی بھی زائچے میں سیارہ زہرہ محبت، شادی اور دیگر نوعیت کے تعلقات کی نشان دہی کرتا ہے، اگر زائچے میں زہرہ کمزور ہو یا نحس اثرات کا شکار ہو تو ایسے خواتین وحضرات کی زندگی میں ہر قسم کے تعلقات متاثر ہوتے ہیں، محبت میں ناکامی، شادی میں تاخیر، عملی زندگی میں عزیز واقارب، ملازمت یا کاروبار میں دوسروں سے تعلقات میں خرابی کی نشان دہی ہوتی ہے، ایسے افراد عموماً خشک مزاجی کا شکار رہتے ہیں، زائچے میں سیارہ زہرہ کی خرابیاں بعض اوقات نہایت پیچیدہ نوعیت کی بیماریوں کا سبب بھی بنتی ہیں جن میں جنسی ونفسیاتی امراض اور بانجھ پن جیسے مسائل شامل ہیں۔

سیارہ زہرہ اگر زائچے میں طاقت ور ہو اور نحس اثرات سے پاک ہو تو انسان معاشرے میں محبوبیت اور مقبولیت حاصل کرتا ہے، دوسرے لوگ اُس کی قربت سے خوشی وشادمانی محسوس کرتے ہیں اور پروانہ وار اس پر نثار ہونے کے لیے تیار رہتے ہیں، محبت یا شادی اس کے لیے خوشی اور اطمینان کا باعث ہوتی ہے، عام زندگی میں بھی لوگوں سے بہتر تعلقات استوار ہوتے ہیں جس کی وجہ سے ملازمت یا کاروباری معاملات میں ترقی ملتی ہے اور خوش قسمتی ساتھ چلتی ہے، ایسے لوگوں کو کبھی کوئی مالی پریشانی نہیں ہوتی بلکہ تحفہ تحائف ملتے رہتے ہیں اور انعامی اسکیموں میں بھی کامیابی حاصل ہوتی رہتی ہے۔

زائچے میں زہرہ کی کمزوری دور کرنے اور ناقص اثرات سے نجات کے لیے عام طور سے ڈائمنڈ تجویز کیا جاتا ہے جو آج کے زمانے میں عام آدمی کے لیے خاصی ناممکن سی بات ہے اور شاید ماضی میں بھی ڈائمنڈ کا استعمال عام آدمی کے بس کی بات نہ رہی ہوگی، ایسے قیمتی جواہرات تو امراء اور بادشاہوں کے زیر استعمال ہی ہوسکتے ہیں۔

علم جفر اور علم نجوم کے اشتراک سے ماہرین نجوم وجفر ایسے طلسم ونقوش ترتیب دینے میں کامیاب رہے ہیں جو پیدائشی زائچے کی کمزوریوں اور نحس اثرات کو دور کرسکیں، اس سلسلے میں سیارہ زہرہ کے اوج، شرف یا دیگر باقوت سعد نظرات سے مدد لی جاتی ہے اور ایسا ماڈہ مہیا کیا جاتا ہے جو زہرہ کے سعد وباقوت اثر کو قبول کرلے پھر مقررہ وقت پر زہرہ سے منسوب دھات پر مرتب شدہ نقوش وطلسمات نقش کرلیے جاتے ہیں، ضرورت مند ایسی الواح کے استعمال سے خاطر خواہ فائدہ اٹھاتے ہیں۔

عزیزان من! اگرچہ شرف واوج زہرہ کے حوالے سے بہت سے اعمال ونقوش مروج ہیں اور مختلف کتابوں میں بھی درج ہیں، ماہرین جفر ہر سال ایسے اعمال سے آگاہ کرتے رہتے ہیں جو یقیناً موثر ومفید بھی ہوتے ہیں لیکن ہم پہلی بار ”لوح زہرہ نورانی“ پیش کررہے ہیں جس کے سریع التاثیر ہونے میں کوئی کلام نہیں ہے، قرآنی حروف مقطعات کی یہ لوح مبارک اپنی صفات وتاثیر میں عجیب ہے۔ جو لوگ اسے شرف زہرہ یا اوج زہرہ کے موقع پر تیار کرکے پاس رکھیں گے وہ خود اس کے فیوض وبرکات کا مشاہدہ کرلیں گے۔

عزیزان من! اس لوح مبارک کو شرف زہرہ یا اوج زہرہ کے اوقات میں ساعتِ زہرہ میں چاندی یا تانبے کی لوح پر کندہ کیا جائے اور تمام قواعدِ عملیات کا خیال رکھا جائے یعنی رجال الغیب سامنے نہ ہوں، سفید لباس پہن

کر باوضو ہوکر زہرہ کا بخور صندل سفید، کافور وغیرہ جلائیں یا عمدہ قسم کی صندل کی اگربتیاں کام میں لائیں، لباس میں عطرِ حنا کی خوشبو لگائیں، فاتحہ کے لیے کچھ سفید یا سبز رنگ کی مٹھائی پاس رکھیں اور نقش مکمل کرنے کے بعد **719** مرتبہ اسمائے الٰہی **یالطیف الرحیم الکریمُ** کا ورد کرکے لوح پر دم کریں اور مٹھائی پر فاتحہ دے کر بعد ازاں خود بھی کھائیں اور دیگر احباب میں بھی تقسیم کردیں، فاتحہ کے بعد ایصال ثواب کرتے ہوئے ہمارے دادا حضرت کمبل پوشؒ کو بھی یاد رکھیں۔

لوح مبارک نورانی یہ ہے:

| الحق | عز | | یا لطیفُ الرّحیمُ الکریمُ ۴۸۶ | | رازق | قولہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اژگل | 23 حمعسق | 20 کافی | 12 یسٓ | 9 دیان | 1 کھیعصٓ | تجلی |
| | 7 ۶۳ | 4 الٰہ الاعین | 21 عزیز القائم | 18 طسٓمٓ | 15 ۷۳ | |
| یا اللہ الرزاق الباسط السمیع | 16 ۱۰۷ | 13 آلٓمٓ | 10 اللّٰہ | 2 حٰمٓ محصی | 24 ۲۷۹ | یا اللہ الرزاق الباسط السمیع |
| | 5 ۱۹۹ | 22 نعم المولیٰ | 19 علی | 11 طسٓ | 8 ۲۴ | |
| تجلی | 14 باسط | 6 ۶۲ | 3 ۱۹۷ | 25 ۲۸۰ | 17 حق | نجم |
| ولہ | دہ | | یا لطیفُ الرّحیمُ الکریمُ | | الحمیم | الملک |

ہر شخص کو اپنی ذات کے لیے ایک لوح تیار کرنے کی اجازتِ عام ہے، لوح کو پاس رکھنے یا پہننے کے بعد اگر تسخیر خاص یا تسخیر خلق مقصود ہوتو روزانہ **یالطیفُ الرحیمُ الکریمُ** کا ورد **719** مرتبہ **80** روز تک کریں اور اگر رزق وروزگار یا کاروباری ترقی و ملازمت کا حصول مقصود ہو تو اسمائے الٰہی **یا اللہُ الرزاقُ الباسطُ السمیعُ** کا ورد **719** مرتبہ **80** دن تک جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ آپ کا مقصد پورا ہوگا۔

نقش کے خانوں میں چال کو سمجھنے کے لیے ہر خانے کے کونے میں انگریزی ہندسے دیے گئے ہیں، انہیں نقش کے اندر لکھنے کی غلطی نہ کریں، یہ نقش کی رفتار ظاہر کرتے ہیں، ان کی پیروی کرتے ہوئے نقش کے خانے پُر کیے جائیں گے، پہلے خانے میں زہرہ کے حروفِ مقطعات **کھیعص** اور **23** ویں خانے میں **حمعسق** نقش کی پیشانی پر موجود ہیں، اسمِ ذات اللہ نقش کے قلب میں قائم ہے، نقش کی کاملیت اور خوبیوں پر ہم کیا روشنی ڈالیں، اہلِ نظر ہی اس کا عرفان کرسکتے ہیں۔

نقش مکمل کرنے کے بعد پشت پر زہرہ کے مؤکلات وطلسم اور اپنا نام مع والدہ لکھیں اور ساتھ ہی نقش کے مؤکل کا نام لکھیں جو یہ ہے "یاطیذائل"

مؤکلاتِ زہرہ اور طلسم یہ ہے:

**یا عینیائل ابو الحسن زوبہ ابیض**

**ل ٧ ع ١ ٩ ٦ ١ ٩ ١ ٩**

ھ ھ ھ ھ ھ ھ

خاتم طلسم زہرہ:

شرف یا اوج زہرہ کے موقع پر خاتم طلسم زہرہ بھی تیار کی جاسکتی ہے، اس خاتم کو تیار کرنے کے لیے مزید مواقع بھی حاصل ہوسکتے ہیں، اگر عروج ماہ میں قمر و زہرہ، عطارد و زہرہ، مریخ و زہرہ یا مشتری و زہرہ کے درمیان تثلیث یا تسدیس کی نظر ہو اور قمر یا نظر میں شامل دیگر سیارگان نحوست سے پاک ہوں تو یہ خاتم تیار کی جاسکتی ہے۔

اس وقت چاندی کی انگوٹھی پر طلسم کندہ کرکے آپ ایک ایسا تمغہ حاصل کرسکتے ہیں جس کا کوئی ثانی نہیں۔ اس طلسم کو زہرہ کے مخصوص پتھر یا کسی بھی زرد، سبز یا سفید پتھر پر بھی کندہ کیا جاسکتا ہے۔ کندہ کرتے وقت برادہ سفید صندل اور لوبان ملا کر جلائیں اور انگوٹھی یا پتھر کو زہرہ کی سعد ساعتوں میں دھونی دیں۔ جب اس کام سے فارغ ہوجائیں تو پھر کسی بھی جمعے یا جمعرات کو ساعت زہرہ میں دائیں ہاتھ میں پہن لیں۔ بعد ازاں اس طلسم کی قوت تسخیر کا آپ کو خود اندازہ ہوجائے گا۔

رزق میں کشادگی، ملازمت کا حصول یا ترقی، شادی میں رکاوٹ، محبت میں کامیابی، لوگوں میں مقبولیت اور شہرت، الغرض ایسے بے شمار فوائد اس طلسم زہرہ کی تاثیرات میں شامل ہیں۔

(بقیہ ص 45)

# ظاہری و باطنی سماعت و بصارت کھولنا

بہت سے احباب مسلسل رابطہ کرتے رہتے ہیں اور غیبی مخلوق کو دیکھنے اور بات چیت کرنے کی خواہش کا اظہار کرتے رہتے ہیں۔ کچھ نے روحانی درسگاہ سے عمل کیے ہوئے ہوتے ہیں تو کچھ نے کہیں اور سے۔ کچھ یہ سمجھ کر عمل کر رہے ہوتے ہیں کہ "عمل کروں گا تو جن سامنے حاضر ہو جائے گا اور میں جو کام اس کو کہوں گا، وہ کرے گا۔" ان سب سے گذارش ہے کہ "روحانی درس گاہ کی طرف سے سکھائے جانے والے اعمال میں کبھی یہ وعدہ یا دعویٰ نہیں کیا گیا کہ عمل کرنے کے بعد ظاہری طور عمل کی غیبی مخلوق سامنے آئے گی یا باطنی طور پر سماعت و بصارت کھل جائے گی اور غیبی مخلوق سے بات چیت ہو سکے گی اور اس کو دیکھا جا سکے گا۔ صرف اتنا کہا جاتا ہے اور لکھا جاتا ہے کہ عمل مکمل کر کے اس کو استعمال کریں، غیبی معاونت ہوگی اور عمل کے فائدے آپ پر ظاہر ہوتے رہیں گے۔ آپ کا کام اس عمل کو ہماری دی گئی ہدایات کے مطابق استعمال کرنا ہے۔ عمل کے پیچھے جو غیبی مخلوق ہے، اس کے چکر میں نہ پڑیں۔"

ظاہری نظر تو قسمت والوں کی ہی کھلتی ہے البتہ باطنی سماعت جلد اور بصارت کافی محنت سے کھل جاتی ہے۔ مگر لوگ چاہتے ہیں کہ محنت بھی نہ کرنی پڑے اور فوراً باطنی سماعت و بصارت کھل جائے۔

ruhanidarsgah@gmail.com

اس بات سے انکار نہیں کہ بہت سے لوگوں کی باطنی سماعت کھلوائی ہے اور وہ لوگ اس سے فائدہ بھی اٹھا رہے ہیں مگر اب مصروفیت کے پیش نظر اور کچھ شرح صدر نہ ہونے کے باعث یہ سلسلہ خاص کر ان لوگوں کے لیے جو بذریعہ خط و کتابت، فون، ایس ایم ایس (Sms)، واٹس ایپ (Whatsapp) یا ای میل (Email) رابطہ کرتے ہیں، بالکل بند کر رہا ہوں۔ خود میں صلاحیت تو ہوتی نہیں، ملاقات کرتے نہیں، پھر اپنا بھی اور میرا بھی وقت ضائع کرتے ہیں۔ جس کو خواہش ہے، وہ دارالعمل تشریف لائے۔ رہنمائی کر دی جائے گی۔ آگے اس کی قسمت۔

darulamal.org/ruhanidarsgah

رابطہ روحانی درسگاہ ناظم 0304-7772772 نائب ناظم 0305-7772772 فون 0333-7772775, 042-35410586

# دفع آسیب کا خاص عمل

ہدیہ: 1600 روپے

ایک ایسا عمل جو جنات و آسیب زدہ مریضوں کا علاج کرنے والے عاملین کے لیے بہت ضروری ہے۔ اس عمل کے چند فوائد:

- سخت سے سخت آسیب مریض کا جسم چھوڑ کر چلا جائے گا۔
- سخت سے سخت آسیب کا اثر مریض پر سے ختم ہو جائے گا۔
- سخت سے سخت آسیب گھر و دفتر سے نکل جائے گا۔
- سخت سے سخت آسیب بلڈنگ سے نکل جائے گا۔
- سخت سے سخت آسیب فیکٹری و گودام سے نکل جائے گا۔
- سخت سے سخت آسیب زمین، رقبہ، کھیت سے نکل جائے گا۔

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ
0320-7772775, 042-35410586
ruhanidarsgah
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0333-7772775 ruhanidarsgah97




1. خزینہ روحانیات کی سابقہ جلدوں پر اب 40% ڈسکاؤنٹ حاصل کیجئے۔
2. خزینہ روحانیات کے پرانے خاص نمبروں پر اب 60% ڈسکاؤنٹ حاصل کیجئے۔
3. مکتبۃ العارف میں موجود پرانی کتب پر اب 30% سے 70% ڈسکاؤنٹ حاصل کیجئے۔
4. مکتبۃ العارف میں موجود فوٹو کاپی کتب پر اب 50% ڈسکاؤنٹ حاصل کیجئے۔
5. مطب العارف میں دستیاب ہربل، ہومیو ادویات پر اب 10% سے 40% ڈسکاؤنٹ حاصل کیجئے۔
6. شعبہ نشر و اشاعت کی شائع کردہ کتب پر 20% سے 50% ڈسکاؤنٹ حاصل کیجئے۔
7. مطب العارف میں موجود شہد کی ورائٹی پر اب 33% ڈسکاؤنٹ حاصل کیجئے۔
8. روحانی علاج گاہ کے تیار شدہ کورسز پر اب 30% ڈسکاؤنٹ حاصل کیجئے۔
9. روحانی دکان کی دم شدہ اشیاء، الواح، بخورات، بخور دان، اگربتیاں، عطریات، عطر سپرے، نان الکحلک پرفیومز، ہاتھ کے لکھے اور چھپے ہوئے تعویذات، عربی باڈی سپرے اور ائیر فریشنر، نگینے، تسبیحات اور دیگر روحانی اشیاء پر 10% سے 33% ڈسکاؤنٹ حاصل کیجئے۔

مزید تفصیلات یا اپنا آرڈر بک کروانے کیلئے ان نمبروں پر رابطہ فرمائیں۔

رابطہ 042-35410586, 0343-7772772

# چہل کاف شریف سے فیض اٹھانے والوں کے چند واقعات

مولانا حکیم سلیم اللہ مدظلہ (ناظم روحانی درس گاہ)

قصور سے ایک صاحب تشریف لائے اور فرمانے لگے کہ میرا بیٹا ایک جھوٹے مقدمے کی بنا پر 3 سال سے جیل میں ہے۔ میرا بیٹا بہت شریف ہے۔ میرا بیٹا پانچ وقت کا نمازی ہے، میرا بیٹا حافظ قرآن ہے، پورا محلہ اور پورا علاقہ میرے بیٹے کی شرافت کا گواہ ہے۔ ایک گھنٹہ تک وہ مجھے اپنے بیٹے کی شرافت، سادگی، نیکی، بے گناہی کے واقعات سناتے رہے۔ کہنے لگے کہ میرا بیٹا اپنے دوست سے ملنے گیا، بیٹے کے دوست کا دوست کسی چوری کے الزام میں پولیس کو مطلوب تھا۔ پولیس اس کا پیچھا کر رہی تھی، میرا بیٹا اور اس کا دوست جب کھانا کھانے کے لیے ایک ہوٹل میں گئے تو ہوٹل میں میرے بیٹے کے دوست کا دوسرا دوست پہلے سے بیٹھا کھانا کھا رہا تھا، جب یہ دونوں ہوٹل پہنچے تو اس کو دیکھ کر وہ ملزم دوست سلام لینے کے لیے جونہی ان کے پاس آیا، ابھی یہ سلام لے ہی رہے تھے کہ پولیس ہوٹل میں پہنچ گئی اور اس ملزم کو پکڑنے کے ساتھ ساتھ میرے بیٹے اور اس کے دوست کو بھی پکڑ لیا۔ دوست کے رشتہ دار چونکہ سرکاری ملازم تھے، انہوں نے اپنے رشتہ دار کو تو چھڑوا لیا لیکن میرے بیٹے کو نہیں چھڑوایا۔ میں اپنے بیٹے کی بے گناہی کو ثابت کرتے کرتے تھک گیا ہوں۔ سفارشیں، رشوتیں میرے پاس نہیں ہیں۔ میں بہت پریشان ہوں۔ سب گھر والے سخت آزمائش میں ہیں۔ خدا کیلئے کوئی تعویذ دیں اور کوئی عمل پڑھنے کے لیے دیں کہ ہماری یہ پریشانی ختم ہو، میرا بیٹا رہا ہو جائے۔ میں نے اس کو چہل کاف شریف کا ہر مقصد کیلئے لکھا جانے والا تعویذ بھی لکھ دیا اور ساتھ ہی 40 دن پڑھنے کیلئے چہل کاف شریف کا خاص وظیفہ بھی دے دیا۔ قارئین کرام! چہل کاف شریف کا وظیفہ پڑھتے ہوئے اس کو 29 دن ہی گزرے تھے کہ اس کا بیٹا رہا ہو کہ خود بخود ہی گھر پہنچ گیا۔ 30 ویں دن صبح 9 بجے میرے گھر پر دستک ہوئی۔ میں جب گھر سے باہر آیا تو وہ صاحب اپنے بیٹے سمیت گھر کے باہر مٹھائی لیے کھڑے تھے۔ بہت خوشی اور جذباتی انداز میں روتے ہوئے گلے ملے اور بہت شکریہ ادا کرتے ہوئے کہنے لگے کہ مولانا آپ کے بتلائے ہوئے چہل کاف شریف نے تو کمال ہی کر دیا۔ وہ کام ہو گیا جو ہمارے وہم وگمان میں بھی نہ تھا۔ ہم تو ناامید اور مایوس ہی ہو چکے تھے۔ قارئین! چہل کاف شریف کا یہ عمل ہماری روحانی درسگاہ سے جس نے بھی لیا اور جس مقصد کیلئے بھی پڑھا۔ اللہ پاک نے چہل کاف شریف کے صدقے اس کی تمام جائز حاجات پوری فرمائیں۔ اللہ پاک سب کی تمام جائز حاجات اپنی غیبی طاقت سے پوری فرمائیں۔ آمین

## فیضان الجفر... اوجِ زہرہ

# خوبصورت چہروں سے شادی کی تمنا

شہزادہ منظور علی سمون (ٹنڈو محمد خان)

اس بار خزینہٗ روحانیات پڑھنے والوں کی خدمت میں ''اوج زہرہ'' کا ایک مجرب عمل خوبصورت چہروں سے شادی کی تمنا کے عنوان سے عمل حاضر خدمت ہے۔

دنیا میں جینے کے لئے ہر مرد کو عورت کی اور عورت کو مرد کی شریک زندگی ہونے کی ضرورت ہوتی ہے۔ کیوں کہ میاں بیوی زندگی کی گاڑی کے دو پہیئے ہوتے ہیں، اگر ان دونوں پہیوں میں سے کسی بھی ایک پہیے میں نقص ہو جائے تو زندگی کی گاڑی آگے نہیں چل سکے گی۔

مطلب یہ ہے کہ جیسے ایک ہاتھ سے تالی نہیں بجتی اسی طرح میاں بیوی بھی اکیلے زندگی نہیں گزار سکتے۔

آج کل کے اس دور میں ہر انسان کی یہی خواہش ہے کہ اس کا جیون ساتھی بہتر سے بہتر ہو، جب تک انسان اور اس کا دل کسی کی محبت میں نہیں پھنستا تو اس کی زندگی کے کئی سال با آسانی گزر جاتے ہیں۔ اگر اس کا دل محبت کے جال میں پھنس جائے تو کئی سال تو کیا ایک پل کا جینا بھی بڑا ہی مشکل ہو جاتا ہے۔ یہ عمل ان پریشان حال حضرات و خواتین کے لئے ہے جو من پسند جگہ سے شادی کی خواہش رکھتے ہیں۔ یقیناً یہ عمل ان سب کے لئے قلبی سکون کا باعث بنے گا۔

بعض اوقات ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں جو پسند کی شادی نہ ہونے کی وجہ سے ساری زندگی ایسے پریشانی کی حالت میں گزار لیتے ہیں۔ اب ان کی پریشانی دور کرنے کے لئے اور من پسند شادی کے لئے ایک نہایت مجرب عمل پیش کر رہا ہوں۔ امید ہے کہ تمام پریشان لوگ فیضاب ہوں گے۔

### فوائد اوج زہرہ

اس مبارک وقت میں من پسند جگہ سے شادی کرنے کیلئے یا کسی کو اپنی محبت میں بیقرار کرنے کے لئے یا محبوب کو اپنے پاس حاضر کرنے کے عملیات تیار کر سکتے ہیں۔

### اوقات اوج زہرہ

شروع: 26 جون 2019ء 11 بج کر 42 منٹ صبح

ختم: 27 جون 2019ء 7 بج کر 21 منٹ صبح

مندرجہ بالا اوقات اوج زہرہ کے دوران تمام ساعات میں زہرہ طاقتور ہوں گے۔

**طریقہ تیاری:** دیئے گئے وقت اوج زہرہ ساعت زہرہ میں سفید کاغذ پر عرق گلاب وزعفران کی رنگ دار سیاہی سے لکھیں۔ بخورات زہرہ ضرور جلائیں، رجال الغیب کا خیال رکھیں۔

**طریقہ استعمال:** مندرجہ ذیل نقش مبارک کو لکھ کر اپنے گلے یا دائیں بازو میں باندھ لیں تو رشتوں کی آمد شروع ہو جائے گی۔ اگر دل پسند جگہ سے شادی کی خواہش ہو تو نقش ساتھ لے کر رشتہ طلب کرنے جائیں تو وہ انکار نہیں کریں گے اور رشتہ طے ہو جائے گا۔

یَا فَتَّاحُ ۷۸۶ یَا فَتَّاحُ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| ۲۵۰ | ۲۵۳ | ۲۵۶ | ۲۴۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۵ | ۲۴۴ | ۲۴۹ | ۲۵۴ |
| ۲۴۵ | ۲۵۸ | ۲۵۱ | ۲۴۸ |
| ۲۵۲ | ۲۴۷ | ۲۴۶ | ۲۵۷ |

یَا فَتَّاحُ شادی جلد ہو جائے یَا فَتَّاحُ

چال نقش

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

# علم الاعداد سے سوال کا جواب

حضرت مولانا حسن الہاشمی مدظلہٗ (ماہر علم الاعداد)

## مال کیسے ملے گا؟

اپنے اور اپنی ماں کے نام کے اعداد نکال کر ے سے تقسیم کرے۔ اگر ایک بچے تو عورتوں سے، اگر ۲ بچے تو مردوں سے، اگر ۳ بچیں تو زمین کی پیداوار سے، اگر ۴ بچیں تو سفر کرنے سے، اگر پانچ بچیں تو میراث سے، اگر ۶ بچیں تو تجارت سے، اگر کچھ نہ بچے تو قرض سے حاصل ہوگا۔

مثلاً اکرام ابن عزیزہ معلوم کرنا چاہتا ہے کہ اس کو مال کیسے ملے گا؟ تو اس طرح معلومات حاصل ہوں گی۔

| | | |
|---|---|---|
| اعداد | اکرام | ۲۶۲ |
| // | عزیزہ | ۹۹ |
| ٹوٹل | | ۳۶۱ |

ے (۳۶۱) ۵۱
۳۵
۱۱
ے
۴

چار بچنے کا مطلب ہے کہ اکرام کو دولت سفر کرنے سے حاصل ہوگی۔

## کیا چوری کا مال مل سکتا ہے؟

جس کے گھر میں چوری ہوئی ہو، اس کے نام کے اعداد اور ماں کے نام کے اعداد جمع کر کے اس میں سن و تاریخ اور یوم کے اعداد بھی شامل کریں اور برج کے عدد اور متعلقہ ستارے کے عدد بھی شامل کر کے ۳ سے تقسیم کر دیں۔

تقسیم کے بعد اگر ایک باقی رہے تو مال واپس ملے گا، اگر ۲ باقی رہیں تو اس کا کچھ حصہ مل جائے گا کچھ نہیں ملے گا اور اگر کچھ بھی باقی نہ رہے تو خبر تو مل جائے گی مگر مال ملنا مشکل ہے۔

## بقیہ: کامیابی اور خوشی کا واحد فارمولا

آج کے دن آپ کو یہ کرنا ہے کہ ایک چھوٹے سائز کا پتھر ڈھونڈیں جسے آپ مٹھی میں بند کر سکیں۔ کوشش کریں کہ پتھر چھوٹا ہونے کے ساتھ ساتھ چکنا بھی ہو، نوکیلا نہ ہو تاکہ مٹھی میں آسانی سے پکڑا جا سکے۔ یہ پتھر آپ اپنے گھر کے لان، دریا یا سمندر کے کنارے، پارک یا کہیں سے بھی ڈھونڈ کر لے آئیں۔ یہ آپ کا شکر گزاری کا پتھر ہوگا۔

آپ اس پتھر کو بستر کے سرہانے اس طرح رکھیں کہ آپ کی نظر بآسانی اس پر پڑ سکے۔ اسے آپ سائیڈ ٹیبل یا الارم کلارک کے ساتھ بھی رکھ سکتے ہیں۔ آج رات جب آپ سونے کے لیے لیٹیں پتھر کو اپنے ہاتھ میں لیں اور مٹھی میں بند کر کے دن بھر میں جتنی اچھی باتیں ہوئیں ایک ایک کر کے ذہن میں لائیں۔ جو سب سے اچھی بات ہوئی اس کے لیے دل سے اللہ کا شکر ادا کریں۔ یہ شکر آواز کے ساتھ ادا کرنا ہے۔ ''الحمدللہ'' یا Thank you۔ اس پتھر کو دوبارہ وہیں رکھ دیں، کام ختم۔ یہ عمل اگلے 26 دن مستقبل دہرائیں۔

بظاہر یہ عمل عام سا محسوس ہوتا ہے لیکن درحقیقت اس طرح آپ دن بھر میں ہونے والے تمام اچھے کاموں کو دہرا رہے ہوتے ہیں۔ یہ بات تو ہم جان ہی چکے ہیں کہ جتنا زیادہ خوشی اور شکر گزاری کے جذبات ہمارے دل میں پیدا ہوں گے ہم اتنا زیادہ اچھا محسوس کریں گے اور جتنا زیادہ اچھا محسوس کریں گے زندگی اتنی ہی خوب سے خوبصورت ہو جائے گی۔

آپ نے اکثر محسوس کیا ہوگا کہ آپ بعض اوقات جب صبح سو کر اٹھتے ہیں تو خوش اور تازہ دم ہوتے ہیں۔ اس کے برعکس بعض اوقات آنکھ کھلتی ہے تو طبیعت بوجھل، اداس اور چڑچڑی ہو رہی ہوتی ہے۔ ان دونوں کیفیتوں کا تعلق بہت حد تک اس بات پر منحصر ہوتا ہے کہ آپ رات میں کیا سوچتے سوچتے سوئے ہیں۔

آپ جتنا زیادہ شکر گزاری کے جذبات لے کر سوئیں گے اتنی زیادہ خوشی آپ کے رگ و پے میں سرائیت کر رہی ہوگی اور پھر نئے رنگوں سے سجی ہوگی۔

# نفسیاتی اور معاشرتی مسائل اور اُن کا حل

**مولانا علی آفاق** (مدیر خزینہ روحانیات)

آج ہم آپ دوستوں، روحانی علوم کے شائقین، عاملین اور روحانی معالجین کی خدمت میں روحانی مسائل کے حوالے سے پیش آنے والے واقعات کا تجزیہ اور حل ایک انوکھے اور منفرد طرز سے پیش کرنے کی کوشش کریں گے۔ آپ کے اور ہمارے پاس روزمرہ ایسے مسائل پیش ہوتے ہیں کہ شوہر مار پیٹ کرتا ہے۔ خرچہ نہیں دیتا، غیر عورتوں میں دلچسپی اور غیر ضروری توجہ رکھتا ہے۔ طلاق دینے تک نوبت جا پہنچی ہے۔ بیوی کی شکل دیکھنے کے لئے تیار نہیں ہے۔ دوسری شادی کی بات کرنے کے ساتھ ساتھ اجازت مانگ کر یہ ثابت کرنا چاہتا ہے کہ میں نے اگر دوسری شادی کی تو پھر اس کی اجازت بھی تم نے خود ہی دی ہے۔ عورتوں کا رسیا ہے۔ اس کا کاروبار، ملازمت اور ذریعہ معاش بھی عموماً عورتوں سے ہی متعلق ہے۔ اس ساری صورتحال میں عورت یعنی بیوی اپنے خاوند اور لڑکی کی ماں بڑھ بڑھ کر اپنے داماد کی شکایات، گالیاں گفتاریاں، بدزبانی، بدکلامی اور اپنی بیٹی کے سسرال کو گالیاں دینے میں کسی قسم کی کوئی کسر چھوڑنے کے لیے تیار نہیں ہوتی۔ مگر حقیقت اس کے برعکس ہوتی ہے۔

یہ اماں جان جو لڑکے کی ساس ہوتی ہیں، یہ اصل فساد کی جڑ ہیں، یہ اپنی بیٹی کو ہر وقت حربے، حملے، چوچلے، بدزبانی اور شوہر کے خلاف محاذ بنا کر رکھنے کا حکم صادر کرتی رہتی ہے۔ جس کی وجہ سے یہ گھر جہنم کدہ بنا نظر آتا ہے۔ جب آپ لڑکی کے میکے کی صورت حال معلوم کریں گے تو پتہ چلے گا کہ اس سارے گھرانے میں فوقیت اہمیت اور حکمرانی صرف اس عورت کی ہے جو کہ بیٹی کے گھر میں بھی اس فضا اور طاقت کے مظاہرہ کو عملی شکل دینے کیلئے تعویذ گنڈوں کا سہارا لینا ضروری سمجھتی ہے۔ اس موقع پر آپ بطور روحانی معالج صرف لڑکے کو قابو کرنے، زیردست کرنے، اس کے گلے میں تابعداری کا تمغہ ڈالنے کا عمل کرنے، تعویذ دینے، وظیفہ پڑھنے کے لئے دیتے ہیں تو پھر آپ ماہر روحانی معالج نہیں ہیں۔ اس مقام پر معاملات کو درست سمت دینے، گھر کو بسانے، ساس، سسر، سالیوں کی غیر ضروری ٹوک جھوک اور اتہ پتہ رکھنے، پڑھانے، لکھانے سے محفوظ رکھنا ضروری ہے تاکہ ایک طرف تو شوہر غیر عورتوں سے ہٹ کر بیوی کی طرف توجہ کرے تو دوسری طرف بیوی بھی اپنے شوہر کو بھرپور محبت سے گلے لگائے، چھوٹی موٹی باتوں کو بھول جائے، شوہر کو پچھلی باتیں مت یاد دلائے۔ شوہر کے دولت، مال، گھر بار پر نظر رکھنے کی بجائے اس کی محبت اور عزت کو محور بنائے۔ اس کے مال کو اپنے میکے میں لٹانے کی بجائے شوہر کی اجازت سے اس کے فائدے کے لئے خرچ کرے، اس کے لئے آپ کو لڑکی کے میکے اور لڑکی میں مناسب فاصلہ پیدا کرنا ہوگا۔ میاں بیوی میں محبت کروانی ہوگی۔ (تعویذ عمل دیں) اور بیوی کو آئندہ اپنے شوہر کے ساتھ مناسب رویہ آپ تجویز کریں گے۔

# تعویذات اور عملیات سیکھنے کا شرعی حکم

فتوی نمبر: 143712200010

(دارالافتاء، جامعۃ العلوم الاسلامیہ، کراچی)

**سوال** اسلام میں تعویذ کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ کیا تعویذ پہننا جائز ہے؟ اور عامل کون ہوتا ہے؟ عاملوں کے پاس جا کر ان سے علم سیکھنا کیسا ہے؟

**جواب** قرآن کریم، اسمائے حسنی و دیگر ادعیہ وغیرہ پر مشتمل تعویذ پہننا جائز ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی شخص نیند کے دوران گھبرا جائے تو یہ کلمات پڑھے: اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبہ وسوء عقابہ ومن شر عبادہ ومن شر الشیاطین وان یحضرون۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما اپنے سمجھدار بچوں کو یہ کلمات سکھاتے اور نا سمجھ بچوں کے لیے لکھ کر ان کے گلے میں لٹکا دیتے تھے۔ (مصنف ابن ابی شیبۃ: 24013) علامہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ کسی مصیبت زدہ اور مریض کے لیے قرآن کریم و ذکر اللہ کو لکھنا اور اسے پلانا جائز ہے، آگے حضرت ابن عباس رضی اللہ کا قول نقل کیا ہے کہ عورت کے لیے ولادت مشکل ہو جائے تو یہ کلمات لکھے: بسم اللہ لا الہ الا اللہ العلی العظیم لا الہ الا اللہ الحلیم الکریم... الخ۔ اس کی مزید وضاحت کرتے ہوئے علی کا قول ذکر کیا ہے کہ ان کلمات کو کسی کاغذ پر لکھ کر عورت کے بازو میں لٹکایا بھی جا سکتا ہے۔ (مجموع فتاوی شیخ الاسلام ابن تیمیۃ 19 / 65.64)۔ علامہ ابن قیم رحمہ اللہ نے بھی زاد المعاد میں اس پر مفصل بحث کی ہے۔ مذکورہ تفصیل سے معلوم ہوا کہ اصل مقصود پڑھنا ہے لیکن کم فہم بچوں اور کم علم لوگوں کے لیے تبرکاً لکھ کر لٹکانا بھی جائز ہے البتہ یہ ضروری ہے کہ تعویذ لٹکانے والا اسے محض ایک سبب شمار کرتے ہوئے اصل محافظ و مؤثر اللہ تعالیٰ کو ہی سمجھے۔ آج کل عام طور پر تعویذات وغیرہ کا عمل کرنے والے کو عامل کہا جاتا ہے، لیکن بدقسمتی سے دیگر امور کی طرح اس میدان میں بھی ہر قسم کے لوگ داخل ہو گئے ہیں جس کی بنا پر کھرے کھوٹے کا فرق دشوار ہو گیا ہے، البتہ ضرورت کی بنا پر کسی صحیح العقیدہ و صاحب علم عامل سے یہ علم سیکھنا شرعاً جائز ہے۔ واللہ اعلم۔

## بقیہ : لوح زہرہ نورانی تسخیر خلق اور مقبولیت خاص

خاتم طلسم زہرہ یہ ہے:

| ماهالا مراه |
|---|
| ععصص |
| الالمس |

اس طلسم کو کندہ کرنے سے پہلے اس کی زکوۃ و صدقات کا طریقہ سمجھ لیں۔ جس روز ساعتِ زہرہ میں طلسم لکھنا ہے۔ اس سے چند روز پہلے یا دو تین روز پیشتر اس کی زکوۃ کے لیے تیاری کریں۔ وہ اس طرح کہ روزانہ زہرہ کی جو ساعتیں بھی مل رہی ہیں ان میں سے 6 ساعتوں میں جو سعد ترین ہو، ایک سفید کاغذ پر سبز روشنائی سے 6 بار اس طلسم کو لکھ لیں۔ اس طرح 6 ساعتوں میں 36 مرتبہ لکھا جائے گا۔ کسی ایک ہی کاغذ پر مقررہ ساعات میں 6 بار لکھ لیا کریں۔ بعد میں اسے حفاظت سے رکھ دیا کریں۔ جب 6 ساعتوں میں 36 مرتبہ ہو جائے تو علیحدہ علیحدہ کاٹ کر آٹے میں ملا کر گولیاں بنالیں اور دریا یا سمندر پر جا کر مچھلیوں کو ڈال دیں۔ بعد ازاں واپسی پر 6 قسم کا اناج لیں مثلاً گندم، چاول، چنے کی دال، ماش کی دال، مونگ کی دال، مسور کی دال وغیرہ۔ حسب توفیق برابر وزن میں لے لیں چاہے ایک پاؤ ہی کیوں نہ ہو۔ گھر لا کر اسے جس طرح مناسب سمجھیں عمدہ طریقے سے پکالیں۔ اگر حلیم بنائیں تو مرغی یا بکرے کا گوشت ڈالیں یا جس طرح مناسب سمجھتے ہوں میٹھا یا نمکین پکالیں۔ اور اس پر فاتحہ دے کر خود بھی کھائیں اور دوسروں کو بھی کھلائیں۔ بس یہی اس عمل کی زکوۃ و صدقہ ہے۔ اس کے بعد ساعتِ زہرہ میں یہ طلسم چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرلیں۔ اگر وہ بھی میسر نہ ہو تو ہرن کی جھلی پر سبز قلم سے لکھ کر رکھ لیں اور بعد میں کسی انگوٹھی میں رکھ کر اس کے اوپر سبز، سفید یا زرد رنگ کا نگینہ جڑ والیں۔

# بندش کے سرتاج عمل کے عامل بنیں

شاگردوں کیلئے 4100 روپے

یہ بندش کا سرتاج عمل ہے۔ بندش سے مراد کسی چیز کو باندھنے کے ہیں۔ یہ عمل خیر اور شر، دونوں میں چلتا ہے۔ اس عمل سے کئی کام لیے جاسکتے ہیں اور مختصر تفصیل درج ذیل ہے۔ یاد رہے کہ بندش کا عمل صرف اور صرف اس جگہ کیا جائے، جہاں شریعت اجازت دے۔ کسی معتبر مفتی صاحب سے پوچھ کر عمل کیا جائے۔ جو لوگ ناجائز کریں گے، ان شاء اللہ، ان کا عمل بھی بے اثر ہوگا اور شدید رجعت بھی ہوگی۔ ادارہ ایسے تمام افراد سے بری الذمہ ہے۔

**سورج گرہن** آغاز 2 جولائی رات 9:55۔ اختتام 3 جولائی رات 2:50۔

**چاند گرہن** آغاز 16 جولائی رات 11:45۔ اختتام 17 جولائی صبح 5:17۔

## شادی، منگنی، رشتہ، محبت، طلاق وغیرہ

- محبت میں کسی کی عقل و خرد باندھنا تاکہ شدید محبت کرے۔
- محبت اور نیند باندھنا تاکہ مطلوبہ فرد رجوع کرے۔
- محبت کو ختم کرنا تاکہ مطلوبہ فرد سے جدائی ہو۔
- مخصوص جگہ منگنی باندھنا تاکہ وہیں ہو۔
- کسی خاص جگہ کے لئے نکاح باندھنا کہ وہیں ہو یا وہاں نہ ہو۔
- نکاح باندھنا تاکہ کسی جگہ نکاح نہ ہو۔
- طلاق باندھنا تاکہ شوہر طلاق نہ دے سکے یا بیوی خلع نہ لے۔
- بارات کی رخصتی باندھنا تاکہ رخصتی نہ ہو۔

## بدکاری، ناجائز تعلقات، زنا، بد فعلی وغیرہ

- عورت کو زنا سے باندھنا تاکہ کسی بھی مرد یا خاص مرد سے زنا نہ کرسکے۔
- مرد کو زنا سے باندھنا تاکہ کسی بھی عورت یا خاص عورت سے زنا نہ کرسکے۔
- مرد کو بدفعلی سے باندھنا تاکہ کسی بھی مرد یا خاص مرد سے بدفعلی نہ کرسکے۔

## مرض، حمل، صحت وغیرہ

- حمل باندھنا تاکہ عورت کو حمل نہ ہو۔
- صحت باندھنا تاکہ صحت نہ ہو۔
- مرد کا نطفہ باندھنا تاکہ مرد کے نطفے سے حمل نہ ٹھہرے۔

## معاش، نوکری، ترقی، عہدہ وغیرہ

- کسی کی معاش باندھنا۔
- عہدہ باندھنا تاکہ عہدہ قائم رہے۔
- ترقی باندھنا تاکہ ترقی نہ ہو۔
- دوکان باندھنا تاکہ دکان نہ چلے۔
- سفر باندھنا تاکہ اندرون و بیرون ملک سفر نہ کرسکے۔

## بری عادات

- چوری کرنے کی عادت باندھنا تاکہ چوری نہ کرسکے۔
- شراب نوشی کی عادت باندھنا تاکہ شراب نہ پی سکے۔
- مارنے کی عادت باندھنا تاکہ کسی کو بھی نہ مار سکے۔
- قدم باندھنا تاکہ گھر سے باہر آوارہ نہ پھرے۔
- بے جا غصہ باندھنا تاکہ ناجائز غصہ نہ کرے۔
- مارنے و گالیاں دینے کی عادت باندھنا تاکہ کسی کو نہ مارے اور نہ گالی دے سکے۔

## زبان بندی، دشمن وغیرہ

- زبان بندی تاکہ مخالف شخص کی سائل کے حق میں زبان بند ہوجائے۔
- مخلوق کی زبان بندی تاکہ کوئی بھی سائل کے خلاف نہ بولے۔
- دشمنی اور حسد باندھنا تاکہ دشمن دشمنی اور حسد چھوڑ دے۔
- نیند باندھنا، دشمن حد سے گذر جائے تو اس کی نیند سزا کے طور پر باندھنا۔

## متفرق

- کسی خاص گھر جانے سے روکنا۔
- کسی کا عمل باندھنا تاکہ اس عامل کا عمل نہ چلے۔
- عقل و خرد باندھنا تاکہ سائل کے حق میں تسخیر ہوجائے۔
- نظر باندھنا تاکہ دیکھنے کی عادت ختم ہو۔ کچھ لوگوں میں یہ عادت ہوتی ہے کہ بلاوجہ کسی بھی چیز یا شخص کو گھور گھور کر دیکھتے ہیں۔

**نوٹ** اس طرح کے اور بہت سے کام ہیں جو کیے جاسکتے ہیں۔ ہمارا مقصد اس علم کو سکھانے سے ہرگز یہ نہیں کہ معاشرے میں فساد پھیلے۔ اس لئے ہر کسی کو نہیں سکھایا جاتا۔ ضرورت پڑنے پر حلف نامہ بھی لیا جاسکتا ہے۔

**نوٹ** حروف صوامت کے وہ عاملین، جنہوں نے یہ عمل کسی اور کی زیر نگرانی کیا ہو، وہ خصوصی اعمال کی کاپی 1500 روپے میں حاصل کریں۔

# تربیت اولاد کے چند رہنما اصول

مرتب اُمِّ عبداللہ

اولاد خواہ لڑکا ہو یا لڑکی تمناؤں، آرزوؤں کا مرکز ہے اور اللہ پاک کی عظیم نعمت۔ زندگی کا ماحصل، خوش بختی کا نشان اور سرفرازی کی علامت۔ یہ بچے والدین کے گلشن حیات کے لہلہاتے، مسکراتے، شاداب غنچے ہیں۔ ان کی آبیاری اور آبادکاری ہمارا فرض عین ہے۔ بہت سے والدین تربیت اولاد کی طرف سے غافل ہوتے ہیں اور اپنے اپنے کاموں میں لگے رہتے ہیں۔ انہیں پتہ ہی نہیں ہے کہ تربیت کیا چیز ہے؟ کیسے کی جاتی ہے؟

آج جب والدین کو یہ بات کہی جاتی ہے کہ اپنی اولاد کو دین کی بھی تعلیم دو، ان کو گناہوں سے بچانے کی فکر کرو تو جواب میں اکثریت یہ کہتی نظر آتی ہے کہ معاشرہ اور ماحول ہی اتنا خراب ہے کہ بڑی بچے سمجھانے کے باوجود نہیں مانتے۔ فرض کریں کہ ایک طرف بہت بڑا آگ کا الاؤ روشن ہے اور سب کو معلوم ہے کہ جو چیز بھی اس الاؤ میں جائے گی بھسم ہو جائے گی۔ ایسے وقت میں آپ کا اپنا بچہ آگ میں جا رہا ہو تو کیا آپ صرف زبانی کلامی اس کو روکیں گے یا پھر کچھ اور اقدامات کریں گے؟ دنیا میں کوئی بھی ماں باپ ایسا نہیں ہونے دیں گے۔ ان کی اپنی زندگی داؤ پر لگ جائے گی لیکن جب تک اپنے بچے کو گود میں اٹھا کر یا ہاتھ پکڑ کر باہر نہ نکال لیں، ان کو چین نہ آئے گا۔ تو اسی طرح دوزخ کی آگ سے بچانے کیلئے صرف زبانی جمع خرچ کر کے کیا فائدہ ہوگا؟ اس کے لئے خود بھی اٹھنا ہوگا۔

## تھوڑا سا بے دین ہو گیا ہے

ایک صاحب تھے جو اچھے خاصے پڑھے لکھے تھے۔ دیندار اور تہجد گزار، ان کے لڑکے نے جدید انگریزی تعلیم حاصل کی، جس کے نتیجے میں اس کو کہیں اچھی ملازمت مل گئی۔ ایک دن وہ بڑی خوشی سے بتانے لگے کہ ماشاء اللہ ہمارے بیٹے نے اتنا پڑھ لیا۔ اب اس کو ملازمت مل گئی ہے اور بڑا مقام حاصل ہو گیا ہے البتہ تھوڑا بے دین ہو گیا ہے، لیکن معاشرے میں بڑا اچھا کیریئر بن گیا ہے۔

اندازہ لگائیں جو شخص خود نیک ہو وہ خود اپنی اولاد کی بے دینی کو ہنس کر سہہ لے، وہ اس کی عاقبت کی فکر کیا کرے گا؟ انسان کو چاہیے کہ دنیاوی لذات سے (جو کہ جہنم کا ایندھن ہیں) خود بھی بچے، پھر اپنی اولاد کو بچانے کی فکر کرے۔ یعنی

۱۔ پہلے خود نماز کی پابندی کرو: علامہ نوویؒ نے یہ آیت بیان کی ہے ''اپنے گھر والوں کو نماز کا حکم دو اور خود بھی اس کی پابندی کرو۔''

اپنے گھر والوں کو نماز کا حکم دینے کا ایک لازمی حصہ یہ ہے کہ ان سے زیادہ پابندی خود کرو اور ان کے لیے مثال بن جاؤ۔ تاکہ تمہارے قول و فعل میں تضاد نہ ہو۔

۲۔ بچوں کے ساتھ جھوٹ نہ بولیں۔

۳۔ بچوں سے محبت ایک حد تک کریں۔

۴۔ سات سال سے پہلے گھر میں ہی تعلیم دیں۔

۵۔ بچوں پر مار اور سختی ایک حد تک کریں کہ نشان نہ پڑے۔

یہاں جو اصول مختصراً بیان کیے گئے ہیں وہ کسی بھی انسان کو اپنی اولاد کی تربیت کرنے میں بہت معاون اور مددگار ثابت ہو سکتے ہیں۔

## بقیہ: جنوں کا سوار ہونا اور دخل کرنا

بقیہ

○○ ایسی بیماری جو کہ طبی امتحان میں نہ آنا یا طبیبوں کی سمجھ نہ آنا۔

○○ عجیب و غریب آوازوں کا کان میں آنا۔

○○ بعض دفعہ کچھ سایہ نما شکلیں نظر آنا۔

○○ چیزوں کا خود بخود گر جانا۔

○○ جسم پر خود بخود خراشوں اور دھبوں کا نمودار ہو جانا۔

○○ دروازوں کا، کھڑکیوں کا، الماریوں کا خود بخود کھل جانا یا بند ہو جانا۔

○○ گھر سے پیسے اور دوسری چیزوں کا غائب ہو جانا۔

○○ گھر میں پتھر یا کنکر پڑنا، گرنا۔

○○ گھر کے افراد کا ایک دوسرے سے بلاوجہ نفرت کرنا اور جھگڑا کرنا۔

# کامیابی اور خوشی کا واحد فارمولا

محمد زبیر

## خوشی کا راز

دنیا بھر میں ہر روز بے شمار تربیتی پروگرامز منعقد کیے جاتے ہیں۔ مضامین، کالم اور کتابیں یہ بتانے کے لیے لکھی جاتی ہیں کہ خواہشات کی تکمیل کس طرح کی جائے۔ زندگی بہتر انداز میں گزارنے کے لیے ہم اپنے طور پر بھی کوشش اور تجربات کرتے رہتے ہیں۔ اس کے باوجود بے شمار افراد ایسی زندگی نہیں گزار پاتے جو ان کی تمناؤں کے مطابق ہو۔ انسانوں کی اکثریت غربت، جہالت، بے روزگاری جیسے مسائل سے دوچار ہے۔ رشتوں میں محبت، ایثار اور رواداری کا فقدان نظر آتا ہے۔ اچھی زندگی ہمارے لیے ایک خواب بن جاتی ہے۔ زندگی ایک معمہ بن جاتی ہے، جسے سمجھتے سمجھتے پوری زندگی گزر جاتی ہے۔

میرا تعلق پڑھانے اور ٹریننگز سے رہا ہے۔ اس دوران سینکڑوں لوگوں کے نقطہ نظر کو سنا، کتابیں پڑھیں اور یہ کوشش کی کہ کوئی ایسا فارمولا ہاتھ لگ جائے جس کے ذریعے ہم خوشحال زندگی گزاریں۔ ایسی زندگی جو صرف اس دنیا میں ہی نہیں دونوں جہانوں میں سرفراز کردے۔ میرا ایمان ہے کہ انسان جس چیز کی کوشش کرتا ہے وہ حاصل کرہی لیتا ہے۔ مجھے بھی وہ فارمولا مل گیا۔ میں اس کے بارے میں مکمل اعتماد کے ساتھ کہہ سکتا ہوں یہ کامیابی اور خوشحالی کا واحد فارمولا ہے۔ جی ہاں۔ واحد فارمولا۔

ہمارا مقصد یہی ہے کہ نا صرف اس قانون کو بیان کیا جائے بلکہ اس پر عمل کرنا آسان بنا دیا جائے تاکہ ہماری زندگی صحت، محبت، دولت اور خوشیوں سے بھرنے کے ساتھ ساتھ خدا کی رضا کی حامل ہوجائے۔

''کامیابی اپنی من پسند شے کو حاصل کرنے جبکہ خوشی اپنے پاس موجود اشیاء کو من پسند بنالینے کا نام ہے۔'' (ڈبلیو۔ پی۔ کنسیلا)

انگریزی زبان میں حروف تہجی **Alphabet** کی تعداد چھبیس ہے، ان چھبیس حروف کی مدد سے دس لاکھ سے زائد الفاظ استعمال ہورہے ہیں۔ یہ دس لاکھ الفاظ لاتعداد جملے بنا سکتے ہیں۔ ان الفاظ اور جملوں کی بدولت اربوں لوگ نا صرف ایک دوسرے سے اپنے جذبات اور خیالات کا اظہار کرتے ہیں بلکہ دیگر فورم کی طرح گوگل پر بھی اپنے مسائل کا حل تلاش کرتے اور دوسرے لوگوں کو حل بتاتے ہیں۔ اس وقت دنیا میں ایک ارب پچیس کروڑ کے لگ بھگ لوگ گوگل استعمال کررہے ہیں۔ کیا آپ جانتے ہیں کہ یہ سوا ارب لوگ سب سے زیادہ کس الفاظ کے متعلق معلومات تلاش کرتے ہیں؟

سب سے زیادہ استعمال کیے جانے والے تین لفظوں میں سے ایک لفظ ''خوشی'' ہے۔

صرف چھ ماہ میں اس موضوع پر ایک ہزار سے زائد کتابیں لکھی جاتی ہیں۔ اقوام متحدہ (**United Nations**) نے اس کی اہمیت کے پیش نظر ہر سال پندرہ مارچ کو خوشی کا دن منانے کا بھی اعلان کیا ہے۔ یہ حقیقت بھی ہے کہ انسان کی جستجو بھی اس شے کے حصول میں سرگرداں رہی۔ ہم یہ بات جانتے ہیں کہ اگر محنت کریں گے تو کامیابی ملے گی اور کامیابی خوشی کا باعث بنے گی۔

لوگوں کا یہ سمجھنا کہ محنت کریں گے تو کامیابی ملے گی اور کامیابی ہی خوشی کا سبب ہوگی، ایک فرسودہ تصور ہے۔

تحقیق سے تو یہ ثابت ہوا ہے کہ اگر ہم خوش ہوں گے تو محنت بھی کرنے میں مزہ آئے گا اور خوشی محنت کرنے سے کامیابی خودبخود مل جائے گی۔

تحقیق سے یہ بھی ثابت ہوا ہے کہ خوش رہنے والے پُر امید اور مثبت سوچ رکھنے والے زیادہ آمدنی حاصل کرپاتے ہیں، اپنے اہداف زیادہ آسانی سے حاصل کرلیتے ہیں اور ان لوگوں میں ذہنی تناؤ بھی کم پایا جاتا ہے۔ یہی لوگ پُرسکون بھی رہتے ہیں، چاق و چوبند بھی، بیماریوں پر بھی آسانی سے قابو پالیتے ہیں اور طویل زندگی بھی پاتے ہیں۔

ہمارے جسم میں ایک ہارمون ڈی۔ایچ۔ای اے **DHEA** پایا جاتا ہے جس کی بدولت ذہنی تناؤ کم ہوتا ہے، ہاضمہ درست اور یادداشت پر مثبت اثرات مرتب ہوتے ہیں۔

دلچسپ بات یہ ہے کہ جس وقت ہم شکر ادا کر رہے ہوتے ہیں، اس وقت ہم دل سے خوش ہو رہے ہوتے ہیں۔ ایسا ہو ہی نہیں سکتا کہ ہم دل سے کسی چیز کے لیے شکر گزار ہوں اور اس کے ساتھ ہی ناخوش بھی ہوں۔ اس بات کی صداقت اسی وقت محسوس کی جاسکتی ہے۔ ابھی ایک لمحے کے لیے کسی ایسے شخص کا خیال دل میں لائیں جسے آپ اپنا حقیقی محسن سمجھتے ہیں۔ اس کے سب سے بڑے احسان کے متعلق سوچیں۔ اگلی لائن پڑھنے سے پہلے تھوڑی دیر رکیں، اس احسان کا دل سے شکریہ ادا کریں۔

اب ایمانداری سے جواب دیں کہ آپ خوشی محسوس کر رہے ہیں یا دکھ؟

یاد رکھیں، خوشی آپ کی زندگی کے تمام بند دروازوں کو کھول دے گی، کیونکہ جب تک ہم خوش رہتے ہیں ہر چیز ممکن ہوجاتی ہے اور یہ بھی یاد رکھیں کہ خوشی کی چابی شکر گزاری ہے۔ شکر گزاری کا کمال یہ ہے کہ یہ انسان کو ماضی اور مستقبل سے نکال کر حال میں کھڑا کردیتی ہے اور یہی وہ کمال ہے جو انسان کو باکمال بنادیتا ہے۔

یہ ناممکن ہے کہ کوئی شخص بیک وقت شکر گزار اور اداس ہو۔ شکر گزاری کا عادی شخص خراب حالات میں بھی مواقع تلاش کرلیتا ہے۔ اگر حالات اسے گرا بھی دیں تو وہ دوبارہ کھڑا ہونے کا کوئی نہ کوئی سبب تلاش کر ہی لیتا ہے۔ چاہے وہ سبب بہت ہی چھوٹا ہی کیوں نہ ہو۔'' (اسٹیو میرابولی)

ہم یا تو ماضی کی غلطیوں، تکلیفوں، جھگڑوں، نفرتوں یا نقصانات کے غم میں گھلے جاتے ہیں یا مستقبل کے اندیشے ہر وقت دامن گیر رہتے ہیں۔ اس کا سب سے بڑا نقصان یہ ہوتا ہے کہ ہم نہ تو حال سے لطف اندوز ہو پاتے ہیں اور نہ ہی ماضی سے سیکھتے ہیں۔

ہمارا حال خوشیوں اور نعمتوں سے بھرا پڑا ہے لیکن ہم کبھی شکر تک ادا نہیں کرتے۔ جو لوگ حال کی نعمتوں کے لیے اللہ تعالیٰ کے شکر گزار ہوتے ہیں وہی اللہ کے دوست ہوتے ہیں۔

اَلَآ اِنَّ اَوْلِيَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ

''بیشک جو اللہ کے دوست ہیں انہیں نا تو کوئی خوف ہوتا ہے اور نہ ہی ملال۔''

غم کا تعلق ماضی سے جبکہ اندیشے ہمیشہ مستقبل کے ہوتے ہیں۔ لہٰذا حال میں رہیں اور ہر وقت اللہ کا شکر ادا کرتے رہیں۔ لیکن انسان بہت جلد بھول جاتا ہے اسی لیے یاددہانی کی ضرورت ہوتی ہے۔

کتاب ''چکن سوپ فار دی سول'' (**Chicken Soup for the Soul**) کے مصنف جیک فیلڈ (**Jack Canfield**) نے ایک بہت اچھا طریقہ اپنایا ہے جس کی بدولت انسان زیادہ سے زیادہ شکر گزاری کے جذبے سے سرشار ہوسکتا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ اپنی جیب میں ایک سکہ رکھو جس کا نام شکر گزاری کا سکہ ہو۔ دن بھر میں جب بھی جیب میں ہاتھ جائے اور سکہ انگلیوں کو چھوئے تو کسی نہ کسی بات پر اللہ کا شکر ادا کریں۔

اسی بات کو لی براور نے ایک اور انداز سے بیان کیا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ کوئی چھوٹا سا پتھر اپنے پاس رکھیں اور اسے اپنے ہاتھ میں لے کر مٹھی بند کریں اور اللہ کا شکر ادا کریں۔ ڈیوس یونیورسٹی کیلی فورنیا کے رابرٹ ایمونس **Robert Emmons** اور میامی یونیورسٹی کے مائیکل مک کولاف (**Michael McCullough**) نے ایک تحقیق کی، جس میں انہوں نے یہ معلوم کیا کہ جو لوگ نعمتوں کو گنتے اور جو لوگ مشکلات کا حساب رکھتے ہیں ان دونوں کی زندگی ایک دوسرے سے کس قدر مختلف ہوتی ہے۔

**Counting Blessings Versus Burdens** نامی اس تحقیق کے مطابق ایک گروپ کے لوگوں سے کہا گیا کہ وہ ایک جرنل لیں جس میں رات کو سونے سے پہلے دن بھر کی اچھی باتوں کا ریکارڈ رکھیں۔

اس تحقیق سے یہ بات سامنے آئی کہ شکر ادا کرنے والے افراد دیگر لوگوں کے مقابلے میں زیادہ خوش رہتے ہیں، اپنے اہداف جلد حاصل کرلیتے ہیں، زیادہ پُرجوش اور زیادہ مثبت سوچ کے حامل ہوتے ہیں اور ان کی صحت بھی اچھی رہتی ہے۔

(بقیہ ص 43)

# غصہ (Rampage)

تحقیق و تحریر: ڈاکٹر جاوید اقبال (راولپنڈی)

غصہ تین حروف پر مشتمل ایک چھوٹا سا لفظ ہے لیکن اس چھوٹے سے لفظ کے معاشرے پر اثرات بہت زیادہ اور گہرے ہیں۔ غصہ ایک فطری چیز ہے یعنی اللہ تعالیٰ نے کسی ناپسندیدہ چیز پر اپنا ردعمل ظاہر کرنا انسان کی سرشت میں رکھ دیا ہے۔ یہ ردعمل کسی میں کم ہوتا ہے اور کسی میں زیادہ۔ بہر حال غصہ ہوتا سبھی میں ہے لیکن اس چنگاری کو بھڑکانا اور فساد برپا کرنا شیطان کا کام ہے اور وہ ہر دم اسی تاک میں رہتا ہے کہ کب کسی کو کوئی بات ناگوار محسوس ہو اور وہ غصے کی چنگاری کو آگ دکھائے اور پھر فساد کروائے۔ یہی وجہ ہے جب کسی کو شدید غصہ آتا ہے تو اس کا چہرہ اور آنکھیں سرخ ہو جاتی ہیں اور اس کی رگیں پھولنے لگتی ہیں اور اس کی عقل پر پردہ پڑ جاتا ہے اور اسے بالکل پتہ نہیں ہوتا کہ وہ کیا کر رہا ہے، یہی وہ وقت ہوتا ہے جس کا انتظار شیطان کر رہا ہوتا ہے، اس وقت وہ حرکت میں آتا ہے اور انسان سے ایسی حرکت سرزد کروا دیتا ہے جو اس کے لیے پریشانی کا باعث بنتی ہے۔

اکثر کلینکل سائیکالوجسٹ کے مطابق نفسیاتی امراض کی کثرت عموماً ایسی باتوں کا نتیجہ ہوتے ہیں جس میں کسی انتہائی معمولی سی بات کو بہت زیادہ محسوس کیا جاتا ہے جبکہ درحقیقت معاملہ اتنا سنگین نہیں ہوتا۔ جلد غصے میں آ جانے والے لوگ بعض اوقات غیر مہذب رویوں کا اظہار بھی کرنے لگتے ہیں۔ بہت سے ماہرین نفسیات کا تجربہ ہے کہ دل کا تیزی سے دھڑکنا' سانس کا اکھڑنا' شعلہ بار نگاہیں' منہ کا مضبوطی سے بند ہونا' مٹھیاں بھینچ جانا' عضلات میں اینٹھن اور دیگر کئی ایسی علامات غصے کی حالت میں ظاہر ہوسکتی ہیں۔ طبی لحاظ سے یہ خواہش مصنوعی کیفیت پر مشتمل ہوتی ہے' نظام عصبی کے بعض مقامات پر ایک تناؤ پیدا ہوتا ہے جو مفید توانائیوں کو کسی حرکت یا عمل کے ذریعے خرچ کرنے پر ہی دُور ہوسکتا ہے۔ جگر سے شکر کی ایک بڑی مقدار خُون میں شامل ہوتی ہے جس کی وجہ سے انسان کسی ایسے فعل کا مرتکب ہوتا ہے جس سے خُود اُس کی ذات کو نقصان پہنچ سکتا ہے' اس دوران ہاضمے کا عمل موقوف ہو جاتا ہے اور خُون میں ایڈرینالین کی مقدار بڑھ جاتی ہے جو ممکنہ کشمکش کی صُورت میں جسم کو صدمہ پہنچنے سے روکتی ہے۔ انسان کی ہیجانی کیفیت اُس وقت تک کم نہیں ہوتی جب تک زائد قوت خارج اور زائد کاربوہائیڈریٹس صَرف نہ ہو جائے۔

کسی بھی انسان میں اس کی مزاجی کیفیت بہت زیادہ اہمیت کی حامل ہوتی ہے' ایسے افراد جو غصے پر قابو نہیں رکھ پاتے وہ بہت جلد کئی عوارض خاص کر دل کے عوارض کا شکار ہو جاتے ہیں۔ ایک تحقیقی مطالعے کے بعد یہ نتیجہ اخذ کیا گیا ہے کہ جارحانہ طبیعت والوں کو شریانوں کی تنگی اور حملہ قلب کا خطرہ دیگر افراد کی نسبت زیادہ ہوتا ہے۔ ایسے افراد تمباکو نوشی اور دیگر بداثرات کا بھی زیادہ شکار رہتے ہیں اور یہ عادات دل کی بیماریوں کے خدشات کو مزید بڑھا دیتے ہیں۔ ایک خاتون سائنس دان جن کا تعلق اس تحقیق سے ہے' نے یہ بات کہی کہ گو مرضِ قلب کے ذمے دار خاص عوامل میں تمباکو نوشی' کولیسٹرول کی زیادتی اور بلند فشارِ خُون شامل ہیں' لیکن انسانوں کی شخصیت کے بعض پہلو مثلاً جارحانہ انداز اور بالادستی کی خواہش کو بھی اس بیماری میں خاصا دخل ہے۔

ایک اندازے کے مطابق شخصیت کا یہ پہلو یعنی جارحانہ پن اور غصیلا پن مرض قلب کا خطرہ دو فیصد بڑھا دیتا ہے' لیکن جب یہ مرض ایک دفعہ ہو جاتا ہے تو پھر اس میں اضافہ اسی رفتار سے ہوتا ہے جس رفتار سے دوسرے لوگوں کے مرض قلب میں۔ امریکہ کے ایک تحقیقی مطالعے کے دوران' جس میں تیرہ ہزار افراد کے کوائف زیرِ غور آئے۔ مرض قلب کے خاص عوامل یعنی تمباکو نوشی' بلند فشار خون' کولیسٹرول کی زیادتی' موٹاپا اور دیگر جذباتی کیفیات کے علاوہ غصہ کے جذبات کو بھی پیش نظر رکھا گیا۔ تحقیق کے درمیانی حصے میں ڈھائی سو سے زائد مردوں اور عورتوں کو حملہ قلب ہوا اور اندازہ لگایا گیا کہ جن لوگوں کا غصہ معمول سے زیادہ تھا' ان کے لیے حملہ قلب اور اس کی وجہ سے موت کا امکان بھی زیادہ ہو گیا۔

کسی ناکامی کے بعد غصہ کرنا یا دل شکستہ ہونا ایک عام بات ہے۔ ایک نظریہ یہ بھی ہے غصے اور یاسیت کے جذبات کو دلیل کے ذریعے سے زبردستی دُور کرنے کی بجائے اگر انہیں تھوڑی دیر کے لیے فراموش کر دیا جائے اور ذہن کو کسی اور طرف راغب کرنے کی کوشش کی جائے تو یہ جذبات خود بخود سرد پڑ جاتے ہیں۔ ماہر نفسیات رچرڈ کارلسن کا کہنا ہے کہ خراب موڈ کی صورت میں حالات کا تجزیہ نہیں کرنا چاہیے بلکہ اس کام کو کسی دوسرے وقت کے لیے موخر کر دینا چاہیے کیونکہ خراب موڈ کے ساتھ کیا جانے والا تجزیہ بالعموم غصہ پر ہی ختم ہوتا ہے جس کے نتائج خراب ہی نکلتے ہیں۔

غصے سے بچنے کے لیے اور اس پر قابو پانے کے لیے رسول پاک ﷺ نے کئی طریقے سکھائے ہیں جن پر عمل کر کے اس موذی مرض سے بچا جا سکتا ہے جیسا کی صحیح بخاری شریف میں حضرت سلیمان بن صردؓ سے روایت ہے کہ میں نبی اکرم ﷺ کے پاس بیٹھا تھا، دو آدمی آپس میں گالی گلوچ کر رہے تھے، ان میں سے ایک کا چہرہ سرخ ہو گیا اور گلے کی رگیں پھول گئیں تو نبی کرم ﷺ نے فرمایا کہ مجھے ایک ایسا کلمہ معلوم ہے جسے یہ شخص ایک بار پڑھ لے تو اس کی یہ حالت بہتر ہو جائے گی' مزید فرمایا کہ اگر یہ شخص ایک بار ''اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم'' پڑھ لے تو جو کچھ اس پر گزر رہی ہے ختم ہو جائے گی۔ مسند احمد اور صحیح الجامع میں ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب تم میں سے کوئی غصے میں آ جائے تو اُسے چاہیے کہ خاموشی اختیار کرے۔ ایک اور حدیث میں حضرت ابوذرؓ رسول اللہ ﷺ سے بیان فرماتے ہیں کہ جب تم میں سے کسی کو غصہ آئے اور وہ کھڑا ہے تو بیٹھ جائے' اگر غصہ ختم ہو جائے تو بہتر ورنہ لیٹ جائے' ایک اور حدیث میں ہے کہ جب تم میں سے کسی کو غصہ آئے تو اسے چاہیے کہ وضو کرے۔

غصے اور جارحیت کے جذبات سے بچنے کے لیے ضروری ہے کہ انسان یہ عقیدہ رکھے کہ دُنیا میں کوئی بھی انسان کامل نہیں ہے بلکہ ہر شخص میں کوئی نہ کوئی کمی ضرور پائی جاتی ہے اور اسی کمی کو وہ دیگر افراد کے ساتھ موازنہ کر کے یاسیت یا جارحیت کا شکار ہو جاتا ہے اور یہ جارحیت دیگر افراد کا تو کچھ نہیں بگاڑ سکتی لیکن اس شخص کو جو جارحیت کا شکار رہتا ہے اُس کا خاصا خانہ خراب کر دیتی ہے، اس لیے جہاں تک ممکن ہو اپنے آپ کو پُرسکون رکھنے کی کوشش کرنی چاہیے اور جس کام میں اللہ کی رضا ہو اُسی میں خوش رہنے کی کوشش کرنی چاہیے، اسی سے دل و دماغ کی صحت ممکن ہے۔

غصے کو کم کرنے یا ختم کرنے کے لیے بعض لوگ سمجھتے ہیں کہ کوئی مزے دار غذا کھانے سے غصہ تحلیل ہو جاتا ہے' کیونکہ ایسا کرنے سے انسان کا دھیان غصے کے جذبات سے ہٹ کر کھانے کے ذائقے کی طرف چلا جاتا ہے۔ بہت سے لوگوں کا خیال ہے کہ پیٹ بھر کر کھانے سے ذہن بے حس اور سوچوں سے خالی ہو جاتا ہے۔ کچھ لوگوں کے خیال میں زیادہ کھانا تناؤ کو دور کرنے کا موجب بنتا ہے کیونکہ کھانے کا فعل جسم کو سکون میں لے آتا ہے اور غذا میں موجود نشاستے اور شکر طبیعت میں بے فکری کی کیفیت پیدا کر دیتے ہیں۔ لیکن ایک بات یاد رکھیں کہ غصے کی حالت میں کھانے سے طبیعت میں وقتی ٹھہراؤ ضرور آ جاتا ہے' لیکن اس سے آپ موٹاپے کے مسئلے سے دو چار ہو سکتے ہیں۔ اس لیے غصہ موٹاپے کا سبب بن سکتا ہے۔

## غصے میں بے قابو کیوں؟

یہ ایک حقیقت ہے کہ غصے کی حالت میں انسان آپے سے باہر ہو جاتا ہے' ایسا کیوں ہوتا ہے؟ اس کا جواب سائنس دانوں نے دینے کی کوشش کی ہے اور کہا ہے کہ جب ہمارا مزاج برہم ہوتا ہے تو ہمارے دماغ میں ایک کیمیائی مادہ سیروٹونن (Serotonin) کم ہونے لگتا ہے' یہی وہ مادہ ہے جو بھوک کی حالت میں یا ذہنی دباؤ کی وجہ سے بھی کم ہو جاتا ہے اور ایسے حالات میں انسان کو غصہ آنے لگتا ہے اور یہی وہ اوقات ہیں جب غصہ آ جائے تو کنٹرول کرنا مشکل ہو جاتا ہے جس کے نتیجے میں رویہ جارحانہ ہونے لگتا ہے۔ اس تحقیق میں سائنسی طور پر چند رضا کاروں کا تجزیہ کیا گیا اور نوٹ کیا گیا کہ دماغ میں جس وقت سیروٹونن کی مقدار کم ہونے لگتی ہے تو اس دوران دماغ کے ایک مخصوص حصے جسے Amygdal کہا جاتا ہے' جو جذبات کو کنٹرول کرنے میں اہم کردار ادا کرتا ہے اور دماغ کے سامنے کے

